اللہ یقیناً اُن کی مدد پر قادر ہے۔ (۳۹) یہ وہ لوگ ہیں جو گھروں سے ناحق
نکال دیے گئے ہیں اس قصور پر کہ وہ کہتے تھے ہمارا رب اللہ ہے۔
اگر اللہ ان لوگوں کو ایک دوسرے سے دفع نہ کرتا رہے تو خانقاہیں اور
گرجا اور معبد اور مسجدیں جن میں اللہ کا کثرت سے نام لیا جاتا ہے سب
مسمار کر ڈالی جاتیں، اللہ ضرور ان لوگوں کی مدد کرے گا جو اس کی مدد
کریں گے۔ اللہ بڑا طاقتور اور زبردست ہے۔ (۴۰)

ان تین آیتوں میں اہل حق کی طرف سے مدافعت اور ان کی مدد کا وعدہ کیا گیا ہے۔ مسلمانوں کو قتال کی اجازت دی گئی ہے اور اللہ نے اپنی یہ قدیم سنت بھی بیان فرمائی ہے کہ وہ ہمیشہ اہل حق کو اہل باطل پر غلبہ عطا فرماتا رہا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو باطل پوری طرح چھا جاتا، یہاں تک کہ وہ عبادت گاہیں بھی مسمار کر ڈالی جاتیں جن میں اللہ واحد کا نام لیا جاتا اور اس کا ذکر کیا جاتا ہے اس کے بعد آیت ۴۱ میں اہل حق کو زمین میں سلطنت اور اقتدار بخشنے کی غرض و غایت بیان کی گئی ہے اس آیت میں خلفائے راشدین کی تعریف بھی ہے اور خلافت راشدہ یا اسلامی حکومت کے مقاصد و فرائض بھی متعین کر دیے گئے ہیں۔ اقامت صلوٰۃ، ایتائے زکوٰۃ، امر بالمعروف و نہی عن المنکر کی چار کلیات نے اپنے اندر تمام جزئیات کو سمیٹ لیا ہے۔

## حقیقی اسلامی حکومت

مسلمانوں کے جن حکمرانوں نے خلوص کے ساتھ اس آیت کو اپنی حکومت کا نصب العین بنایا ہے انہیں کی حکومت درحقیقت اسلامی حکومت بنی ہے جنہوں نے اس سے غفلت برتی ہے ان کی حکومت خلافت راشدہ سے دور ہو گئی۔

ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ جب خلیفہ بنائے گئے تو انہوں نے اس آیت کو نہ صرف پڑھ کر اپنے سامنے رکھا، بلکہ اپنے ایک خطبے میں اس کی تفسیر بھی فرمائی:

قال الصباح بن سوادة الکندی سمعت عمر بن عبد العزیز یخطب وھو یقول الذین ان مکنّٰھم فی الارض الآیۃ ثم قال الا انھا لیست علی الوالی وحدہ ولکن علی الوالی والمولی علیہ الا انبئکم بما لکم علی الوالی من ذالکم وبما للوالی علیکم منہ ان لکم علی الوالی من ذالکم ان یاخذ بحقوق اللہ علیکم وان یاخذ بعضکم من بعض وان یھدیکم للتی ھی اقوم ما استطاع وان علیکم من ذالک الطاعۃ غیر المبزوزۃ

صباح بن سوادہ کندی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کو خطبہ دیتے ہوئے سنا وہ خطبے میں اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ کی پوری آیت پڑھ رہے تھے۔ پھر اس کے بعد انہوں نے فرمایا یہ آیت صرف والی وحاکم ہی پر ذمہ داری نہیں ڈالتی، بلکہ حاکم اور اس کے ماتحت دونوں پر ذمہ داریاں عاید کرتی ہے۔ میں بتاتا ہوں کہ حاکم پر تمہارا حق کیا ہے اور تم پر حاکم کا حق کیا ہے۔ تمہارا حاکم پر حق یہ ہے کہ وہ تم سے اللہ کے حقوق وصول کرے اور تم میں سے بعض کا حق جو دوسرے پر ہے بھی وصول کرے اور بحد استطاعت سیدھی راہ کی طرف راہنمائی کرے اور تم پر

| | |
|---|---|
| ولا المستکرہ بہا | حاکم کا حق یہ ہے کہ تم اس کی ایسی |
| ولا المخالف سرھا | اطاعت کرو جو خوش دلی سے ہو |
| علانیتہا ۔ | نہ تو وہ کراہت و جبر کے ساتھ ہو |
| (ابن کثیر جلد ۲) | اور نہ منافقانہ ہو ۔ |

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ اپنے مومن بندوں کو جو اقتدار بخشتا ہے اس کی غرض و غایت اقامت عدل و اقامت دین کے سوا اور کچھ نہیں ہوتی یہ بات بھی پوری طرح واضح ہو گئی کہ غلبہ و اقتدار اور اقامت دین کے درمیان موقوف اور موقوف علیہ کے سوا دوسری کوئی نسبت نہیں پائی جاتی ۔ اسلامی حکومت کے بغیر خدا کا اتارا ہوا دین بہ تمام و کمال قائم ہی نہیں ہو سکتا ۔ اس لیے اس موقوف علیہ کو حاصل کرنا ضروری ہے ۔ اسی کی تحصیل کے لیے اللہ نے اپنی قوت قاہرہ سے منکرین حق کو پامال کیا ہے اور کبھی اپنے وفاداروں کو جہاد کا حکم دے کر ان کی مدد فرمائی ہے اور منکرین حق کے مقابلے میں انہیں سربلند کیا ہے ۔



# اقامتِ دین احادیث میں

## پہلی حدیث

(۱) پہلی حدیث جو میں یہاں نقل کر رہا ہے، اس کو امام بخاریؒ نے اپنی صحیح بخاری میں دو جگہ روایت کیا ہے۔ کتاب التفسیر اور کتاب البیوع میں صحیح بخاری کے علاوہ یہ حدیث انہوں نے الادب المفرد باب الانبساط الی الناس میں بھی روایت کی ہے۔ امام احمد اور امام طبرانی نے بھی یہ حدیث حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے روایت کی ہے۔ امام احمد اور امام طبرانی نے عبداللہ ابن سلام سے اس کو روایت کیا ہے۔ میں یہ الفاظ کتاب التفسیر سے نقل کر رہا ہوں اور ترجمہ وہ نقل کر رہا ہوں جو علامہ سید سلیمان ندویؒ نے سیرت النبیؐ جلد سوم میں کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| عن عبد اللہ بن عمرو | حضرت عبداللہ ابن عمروؓ نے کہا |
| ابن العاص رضی اللہ عنہما | قرآن کی یہ آیت کہ اے پیغمبر ہم نے |
| ان ھذہ الآیۃ التی فی القرآن | تجھ کو گواہ اور خوشخبری سنانے والا بنا کر |
| یا ایھا النبی انا ارسلنٰک | اور امیوں کا ماوٰی اور ملجا بنا کر بھیجا |

شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا
قَالَ فِي التَّوْرَاةِ يَاأَيُّهَا النَّبِيُّ
إِنَّا أَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ
مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَّحِرْزًا لِّلْأُمِّيِّيْنَ
أَنْتَ عَبْدِيْ وَرَسُوْلِيْ
سَمَّيْتُكَ الْمُتَوَكِّلَ لَيْسَ بِفَظٍّ
وَّلَا غَلِيْظٍ وَّلَا سَخَّابٍ فِي
الْأَسْوَاقِ وَلَا يَدْفَعُ السَّيِّئَةَ
بِالسَّيِّئَةِ وَلٰكِنْ يَّعْفُوْ وَ
يَصْفَحُ وَلَنْ يَّقْبِضَهُ حَتّٰى
يُقِيْمَ بِهِ الْمِلَّةَ الْعَوْجَاءَ
بِأَنْ يَّقُوْلُوْا لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ
فَيَفْتَحُ بِهَا أَعْيُنًا عُمْيًا وَّآذَانًا
صُمًّا وَّقُلُوْبًا غُلْفًا۔

تو میرا بندہ ہے اور میرا رسول ہے
اور میں نے تیرا نام خدا پر بھروسہ رکھنے
والا رکھا وہ سخت دل اور تنگ دل
نہ ہوگا، اور بازاروں میں شور
نہ کرے گا۔ وہ برائی کے
بدلے برائی نہ کرے گا بلکہ عفو
اور درگزر کرے گا اور اس
وقت تک خدا اس کی رُوح قبض نہ
کریگا جب تک اس کے ذریعے وہ
کج دین کو سیدھا نہ کریگا کہ لوگ کہنے
لگیں کہ وہ ایک خدا ہے اس کے
سوا کوئی نہیں۔ بس وہ اس دین سے
اندھی آنکھوں، بہرے کانوں اور
نافہم دلوں کو کھول دے گا۔

اس حدیث سے بصراحت یہ بات معلوم ہوئی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے سینکڑوں سال پہلے توراۃ میں بھی آپ کے مقصد بعثت کے لیے اقامتِ دین ہی کی تعبیر اختیار کی گئی تھی اور اس میں یہ پیشین گوئی اور اللہ کا وعدہ موجود تھا کہ جب تک آپ اپنے مشن کو پورا نہ کرلیں، آپ کی وفات نہ ہوگی۔ نیز اس حدیث سے یہ بات بھی معلوم ہوئی کہ اقامتِ دین کا جو کام آپ کے سپرد ہوا تھا وہ آپ کی بعثت سے لیکر وفات

تک محیط ہے سکّے میں آپ نے دعوتِ اسلامی کا جو کام انجام دیا وہ بھی کج دین کو سیدھا کرنے کے لیے تھا اور مدینے آکر آپ نے منکرینِ حق سے جو جہاد بالسیف کیا وہ بھی کج دین کو سیدھا کرنے کے لیے ہی کیا تھا ۔ اس طرح یہ حدیث اقامتِ دین کے مفہوم پر بھی روشنی ڈالتی ہے ۔ اوپر سورہ فتح اور سورہ شوریٰ کی جو آیتیں پیش کی گئی ہیں ۔ یہ حدیث ان آیتوں کی ایک اچھی شرح ہے ۔

## دوسری حدیث

(۲) امام بخاریؒ نے حضرت معاویہؓ سے یہ حدیث روایت کی ہے :-

| | |
|---|---|
| اِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی | میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ |
| اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ | وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ |
| ھٰذَا الْاَمْرَ فِیْ قُرَیْشٍ | یہ خلافت قریش میں اس وقت تک |
| لَا یُعَادِیْھِمْ اَحَدٌ اِلَّا | باقی رہے گی جب تک وہ اقامتِ |
| کَبَّھُمُ اللّٰہُ عَلٰی وَجْھِہٖ | دین کرتے رہیں گے جو کوئی بھی ان |
| مَا اَقَامُوا الدِّیْنَ ۔ | سے دشمنی کرے گا اللہ اس کو منہ کے |
| (باب مناقب قریش) | بل گرا دے گا ۔ |

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی دینِ اسلام کی پیروی اور اس کے احکام و قوانین کی ترویج و تنفیذ کے لیے اقامتِ دین ہی کی اصطلاح استعمال کی ہے ۔ اسی کی ہم معنی حدیث حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بھی مروی ہے ۔ علامہ ابن حجر لکھتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| وَقَدْ وَرَدَ فِیْ حَدِیْثٍ | حضرت ابوبکر صدیق کی حدیث |

| | |
|---|---|
| ابی بکر الصدیق نظیر | میں بھی اس طرح کی بات کہی گئی ہے |
| ما وقع فی حدیث معاویۃ | جو حدیث معاویہؓ میں ہے اس کا |
| ذکرہ محمد بن اسحٰق | ذکر محمد بن اسحٰق نے الکتاب الکبیر میں کیا |
| فی الکتاب الکبیر فذکر | ہے انہوں نے سقیفہ بنی ساعدہ اور |
| قصۃ سقیفۃ بنی ساعدۃ | حضرت ابوبکرؓ کی بیعت کا واقعہ لکھا |
| وبیعۃ ابی بکر وفیہا فقال | ہے اور اسی میں یہ ہے کہ حضرت |
| ابوبکر وان ھذا الامر | ابوبکر نے فرمایا۔ یہ خلافت قریش میں |
| فی قریش ما اطاعوا اللّٰہ | اس وقت تک باقی رہے گی جب تک |
| واستقاموا علیٰ امرہ | وہ اللہ کی اطاعت کرتے اور اس |
| (فتح الباری، کتاب الاحکام جلد ۱۷) | کے حکم پر جمے رہیں۔ |

بخاری کی اس حدیث میں جو بات کہی گئی ہے وہ یہ ہے کہ امرائے قریش جب تک اقامتِ دین کرتے رہیں گے خلافت ان کے اندر باقی رہے گی اور ان کا ہر دشمن منہ کی کھائے گا۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ اگر وہ دین کو قائم نہیں رکھیں گے اور اس فریضے سے غفلت برتیں گے تو کمزور ہو جائیں گے اور خلافت ان سے چھن جائیگی۔ یا کم سے کم یہ کہ وہ خلافت کے مستحق باقی نہ رہیں گے۔ یہ تصویر کا ایک رخ ہوا۔ اب یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ خود امت مسلمہ کو دین اسلام پر قائم رکھنے کا ذریعہ کیا ہے اور یہ امت کس طرح اسلام پر باقی رہے گی اور جب تک اس سوال کا جواب نہ ملے تصویر کا دوسرا رخ واضح نہ ہوگا۔ احادیث کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ یہ سوال آج پیدا نہیں ہوا بلکہ حضورؐ کے بعد یہ خلافتِ صدیقی ہی میں پیدا ہوا تھا اور صدیق اکبرؓ

نے اس کا جواب بھی عنایت فرمایا تھا۔ یہ سوال و جواب ہم یہاں نقل کر رہے ہیں۔

## تیسری حدیث

امام بخاری نے قیس بن ابی حازم سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ قبیلہ احمس کی ایک عورت کے پاس گئے ان کا نام زینب تھا۔ انہوں نے دیکھا کہ وہ کچھ بولتی نہیں۔ پوچھا یہ کیوں باتیں نہیں کرتی؟ لوگوں نے کہا۔ انہوں نے یہ نذر مانی ہے کہ حج ختم ہونے سے پہلے کسی سے باتیں نہ کریں گی۔ آپ نے زینب سے کہا۔ باتیں کرو اس لیے کہ چپ کا حج جائز نہیں ہے۔ یہ جاہلیت کا عمل ہے۔ یہ سن کر انہوں نے گفتگو شروع کی۔ پوچھا آپ کون ہیں؟ کہا۔ میں مہاجرین کے گروہ کا ایک فرد ہوں۔ پوچھا۔ مہاجرین کے کس قبیلے سے تعلق ہے؟ کہا قریش سے۔ پوچھا۔ قریش کی کس شاخ سے تعلق ہے! آپ نے فرمایا تم تو بہت سوال کرنے والی عورت ہو۔ میں ابوبکرؓ ہوں۔ اس کے بعد جو سوال و جواب ہے اس کے الفاظ یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| قالت ما بقاءنا علی هذا الامر الصالح الذی جاء نا به بعد الجاهلية قال بقاءکم علیه ما استقامت بکم ائمتکم (بخاری جلد ا باب ایام الجاہلیۃ) | خاتون نے پوچھا کہ جاہلیت کے بعد یہ جو صالح دین اللہ نے ہمیں عطا فرمایا ہے ہم کب تک اس پر قائم رہیں گے؟ آپ نے جواب میں فرمایا تم اس دین پر اس وقت تک قائم رہوگے جب تک تمہارے ائمہ خود اس دین پر قائم رہیں گے اور تمہیں قائم رکھیں گے۔ |

اس سوال و جواب پر غور کیجئے۔ سب سے پہلے جو بات سامنے آتی ہے وہ یہ ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان "ما اقاموا الدین" اور حضرت ابوبکرؓ کے ارشاد "ما استقامت بکم ائمتکم" میں الفاظ کے لحاظ سے تو فرق ضرور ہے لیکن مفہوم کے اعتبار سے کوئی فرق نہیں۔ حضرت ابوبکرؓ کے جواب نے یہ حقیقت واضح کر دی کہ امامت صالح یا خلافت راشدہ کے بغیر امت مسلمہ اسلام پر باقی نہیں رہ سکتی۔

**حافظ ابن حجر کی تشریح :** عرب خاتون کے سوال میں "الامرالصالح" کا جو لفظ آیا ہے اس کی تشریح حافظ ابن حجر نے یہ کی ہے :-

| | |
|---|---|
| ای دین الاسلام | یعنی امر صالح سے مراد ہے دین |
| وما اشتمل علیہ من | اسلام اور یہ دین، عدل و انصاف |
| العدل واجتماع الکلمۃ | وحدت کلمہ، مظلوم کی مدد اور ہر شے |
| ونصر المظلوم ووضع | کو اپنے مقام و محل پر رکھنے کی جن |
| کل شیئ فی محلہ | خوبیوں پر مشتمل ہے وہ سب اس |
| (فتح جلد ۷) | سے مراد ہیں۔ |

اس کے معنی یہ ہوئے کہ خاتون نے جو بات پوچھی تھی وہ یہ تھی کہ جاہلیت کے کفر و شرک، انتشار کلمہ اور ہر طرح کے ظلم و جور کے بعد اللہ نے جو دین حق عطا فرمایا ہے اور جو عدل و انصاف، وحدت کلمہ، مظلوم کی مدد اور زندگی کے تمام معاملات میں حسن ترتیب کی خوبیوں پر مشتمل ہے، ہم ایک ایسے مکمل دین پر کب تک قائم رہیں گے اور اس پر قائم رہنے کی صورت کیا ہوگی؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس سوال کا جو جواب دیا ہے

وہ یہ ہے کہ جب تک حکومت ایسے لوگوں کے ہاتھوں میں رہے گی جو خود اسلام کے احکام وقوانین پر عمل پیرا ہوں گے اور ساتھ ہی اپنے ماتحت بندگانِ خدا کو ان پر چلاتے رہیں گے۔ تم اس مکمل دین پر قائم رہو گے تمہارا کلمہ ایک ہو گا۔ تم ایک جماعت بنے رہو گے۔ تمہارے معاشرے میں ہر طرف عدل وانصاف کا راج ہو گا اور تمہاری زندگی کی کل سیدھی رہے گی۔ یہ حکومت اسلامیہ، یہ امامت صالحہ، یہ خلافت راشدہ تمہارے اس مکمل دین پر قائم رہنے کا واحد ذریعہ ہے۔

یہ بات جو انہوں نے فرمائی اس کی دو وجہیں ہیں۔ ایک یہ کہ حکومت اسلامی اسلام کے بہت سارے اجتماعی احکام کی موقوف علیہ ہے اس کے بغیر ان پر عمل نہیں کیا جا سکتا اور دوسری وجہ یہ ہے کہ عوام الناس کا وہی دین ہوتا ہے جو ان کے ملوک وامراء کا دین ہے وہ زندگی کے معاملات میں انہیں کی پیروی کرتے ہیں۔

حضرت ابوبکر کے جواب کی تشریح میں حافظ ابن حجر نے لکھا ہے۔

| | |
|---|---|
| ای لان الناس علی | یہ اس لیے کہ لوگ اپنے بادشاہوں |
| دین ملوکھم فمن حاد | کے دین پر ہوتے ہیں تو ائمہ واحکام |
| من الائمہ عن الحال | میں سے جو بھی حق کی راہ سے ہٹ گا تو |
| مال وامال | باطل کی طرف مائل ہو گا اور دوسروں |
| (فتح الباری جلد ۷) | کو بھی مائل کرے گا۔ |

جو لوگ غلط فہمی کی وجہ سے یہ سمجھتے ہیں کہ اسلام پر عمل کرنے کے لئے حکومت ضروری نہیں، یا حکومت مطلوب نہیں انہیں اس سوال وجواب پر غور کرنا چاہیئے۔ حضرت ابوبکر کے جواب کی صرف عقل ونقل ہی تصدیق نہیں کرتے بلکہ ہماری پوری تاریخ اس

کی سچائی پر گواہ ہے۔

اس پوری بحث سے جو چیز نکھر کر سامنے آئی وہ یہ ہے کہ اقامت دین یعنی دین اسلام کی مکمل پیروی کے لئے امامت صالحہ کا وجود انتہائی ضروری ہے۔ کیونکہ دین کی اقامت اس پر موقوف ہے۔

## چوتھی حدیث

(۴) عن ابن مسعود قال من کان مستنا فلیستن بمن قد مات فان الحی لا یؤمن علیہ اولئک اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کانوا افضل ھذہ الامۃ ابرھا قلوبا واعمقھا قلوبا واقلھا تکلفا اختارھم اللہ لصحبۃ نبیہ و لاقامۃ دینہ فاعرفوا لھم فضلھم واتبعوھم علی اثرھم و

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص کسی شخص کی پیروی کرنی ہی چاہے تو اسے اس کی پیروی کرنی چاہیے جو وفات پا چکا اس لیے کہ زندہ انسان کے بارے میں یہ اطمینان نہیں ہو سکتا کہ وہ فتنے میں مبتلا نہ ہو گا۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ اصحاب (جو وفات پا چکے) اس امت کے سب سے زیادہ فضیلت رکھنے والے لوگوں میں تھے۔ ان کے دل سب سے زیادہ نیک، ان کا علم سب سے زیادہ گہرا اور ان کی زندگیاں تکلف سے خالی تھیں۔ اللہ نے

تمسکوا بما استطعتم من — انہیں اپنے نبی کی رفاقت اور اپنے دین کی اقامت کے لیے منتخب

اخلاقھم وسیرھم فانھم کانوا علی الھدی المستقیم۔ — فرمایا تو اے لوگو ان کے فضل و شرف کو پہچانو۔ ان کے نشان قدم کی پیروی کرو اور حسب استطاعت ان کے اخلاق اور ان کی سیرتوں کو مضبوطی سے تھامو اس لیے کہ وہ ہدایت کے سیدھے راستہ پر تھے۔

مشکوٰۃ باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ (م ۳۲ھ) کی یہ حدیث متعدد پہلو والے قابل غور ہے۔

نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم اور ان کے ساتھ مل کر صحابۂ کرام نے مکے اور مدینے میں جو وسیع الاطراف کارنامے انجام دیئے اور دعوت و تبلیغ سے لے کر بدر و حنین کے معرکوں تک نیز مظلومی و مغلوبی سے لیکر غلبہ و حکومت تک جو کچھ بھی کیا اس کے لیے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے صرف اقامت دین کی تعبیر اختیار کی اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک طرف یہ تعبیر قرآنی نص "ان اقیموا الدین" سے ماخوذ ہے اور دوسری طرف نبی صلے اللہ علیہ وسلّم کے پورے مشن کے لیے اس سے جامع ترین اور واضح ترین کوئی دوسری تعبیر نہیں ہو سکتی۔

اوپر جو حدیثیں گزری ہیں ان سے دو باتیں واضح ہوئیں۔ ایک یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت اقامت دین کے لیے ہوئی تھی اور دوسری یہ کہ اقامت دین کی جامع اصطلاح صرف قرآن میں نہیں بلکہ احادیث و آثار میں بھی استعمال ہوئی ہے۔

## اسلامی مشن کی کامیابی

ہم قرآن کی آیتیں پیش کر کے یہ ثابت کر چکے ہیں کہ دعوت اسلامی کے ابتدائی دور ہی میں اللہ تعالیٰ نے یہ خبر دے دی تھی کہ معاندین اسلام کو شکست ہوگی اور اسلام غالب ہو کر رہے گا اس لیے کہ وہ غالب ہونے کے لیے بھیجا گیا ہے۔ اب ہم دو حدیثیں پیش کرتے ہیں جن سے معلوم ہوگا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے الفاظ میں بھی یہ بات صحابہ کرام پر واضح کر دی تھی۔

## پہلی حدیث

(۱) عن خباب بن الارت قال شکونا الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو متوسد بردۃ لہ فی ظل الکعبۃ قلنا لہ الا تستنصر لنا الا تدعو اللہ لنا قال کان الرجل فیمن قبلکم یحفر

خباب بن الارتؓ کہتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے (اپنے مصائب) کی شکایت کی جب کہ آپ کعبہ کے سائے میں اپنی ایک چادر سے تکیہ لگا کر لیٹے ہوئے تھے ہم نے کہا کیا آپ اب بھی ہمارے لیے اللہ سے مدد نہ مانگیں گے کیا آپ ہمارے لیے دعا نہ کریں گے؟ آپ نے فرمایا تم سے پہلے کے لوگوں

| | |
|---|---|
| لہٗ فی الارض فیجعل فیہ | میں مردِ مومن کا حال یہ تھا کہ اس کے |
| فیجاء بالمنشار فیوضع | لیے زمین میں گڑھا کھود کر اس میں اسے |
| علی راسہ فیشق باثنین | داخل کر دیا جاتا پھر آرہ لا کر اس کے |
| ومایصدہ ذالک عن | سر پر رکھا جاتا اور اسے دو ٹکڑوں |
| دینہ ویمشط بامشاط | میں چیر دیا جاتا لیکن یہ عذاب بھی |
| الحدید ما دون لحمہ | اس کو اس کے دین سے نہ پھیرتا اور |
| من لحمہ من عظم او | کسی کے جسم میں لوہے کے کنگھے داخل کر کے |
| عصب ومایصدہ ذالک | اس کی ہڈی اور پٹھے تک کھرچ دیا |
| عن دینہ واللہ لیتمن | جاتا لیکن یہ سزا بھی اس کو اس کے دین |
| ھذا الامر حتی یسیر | سے نہ پھیرتی۔ خدا کی قسم اسلام پورا |
| الراکب من صنعاء الی | ہو کر رہے گا۔ یہاں تک کہ سوار صنعاء |
| حضرموت لایخاف الا | سے حضرموت تک سفر کرے گا اور اس |
| اللہ والذئب علی غنمہ ولکنکم | کو خدا کے سوا کسی کا خوف نہ ہو گا یا یہ کہ |
| تستعجلون ۔ | اس کو اپنی بھیڑ بکریوں پر بھیڑیے کے |
| (بخاری باب دلائل النبوۃ فی الاسلام) | حملے کا خوف ہو۔ |

بخاری کی ایک دوسری روایت میں اس کی تصریح ہے کہ مشرکین کی ایذا رسانیوں سے تنگ آ کر حضورؐ سے شکایت کی گئی تھی اور اس میں یہ اضافہ بھی ہے کہ شکایت سن کر آپ اُٹھ کر بیٹھ گئے۔ بایں حال کہ آپ کا چہرہ مبارک سرخ تھا (باب مالقی النبی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ من المشرکین بمکۃ)

یہ حدیث اس کش مکش کا پورا نقشہ سامنے لے آتی ہے جو مشرکین مکہ اور مسلمانوں کے درمیان جاری تھی اس حدیث کے چند واضح نکات یہ ہیں:-

(۱) مکے ہی میں حضورؐ کو یہ علم عطا کر دیا گیا تھا کہ جس مشن پر آپ کو مامور کیا گیا ہے پورا ہو کر رہے گا اور جب موقع آگیا تو آپ نے خدا کی قسم کے ساتھ مؤکد کر کے یہ حقیقت صحابہ کرام پر بھی کھول دی اور اسلام کی کامیابی کا حال ایک ایسی پیشین گوئی سے واضح فرمایا کہ جس کا تصور بھی اس وقت کے جزیرۃ العرب میں مشکل تھا۔

(۲) اس میں مومنین صادقین کے مصائب و شدائد کی توضیح تسکین و تسلی کے لیے بھی تھی اور اس لیے بھی کہ راہ حق کی مصیبتوں پر صبر کی قوت میں اضافہ ہو جائے۔

(۳) اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کے لیے ایک وقت مقرر کر دیا ہے اس لیے مصائب سے گھبرا کر عجلت پسندی مناسب نہیں ہے۔

## مستشرقین کا ایک غلط خیال

غلبۂ اسلام سے متعلق قرآن کی مکی آیتیں اور مضمون کی مکی حدیثیں مستشرقین اور دشمن اسلام پادریوں کے اس خیال اور اس شیطانی وسوسہ اندازی کو حرف غلط کی طرح مٹا دیتی ہیں کہ مکے میں اسلام محض ایک مذہبی دعوت تھا لیکن مدینہ پہنچ کر اچانک وہ حکومت و ریاست میں بدل گیا اس خیال کی نشر و اشاعت کے پیچھے دو مقاصد کام کر رہے ہیں ایک یہ کہ مسلمانوں کے دلوں میں بھی یہ عقیدہ اتار دیا جائے کہ دین اور سیاست دو الگ الگ چیزیں ہیں۔ دین کو سیاست سے تعلق نہیں ہے دوسرا یہ کہ مکے میں اسلام، نعوذ باللہ منافقت کا لبادہ اوڑھے رہا وہاں وہ بھیگی بلی بنا ہوا لوگوں کو صرف خدا کی پوجا کی طرف بلاتا رہا اور مدینہ پہنچ کر جب طاقت حاصل ہو گئی تو یک بیک اس نے آنکھیں

بدل دیں اور فیبر بن کر بے چارے مشرکین پر لوٹ پڑا۔

ان دو مقاصد میں سے جو حاصل ہو جائے "مستشرقین اور پادری کامیاب ہو جائیں گے دوسرے ملعون تر مقصد میں تو وہ کم کامیاب ہوئے ہیں لیکن پہلے مقصد میں انہوں نے اچھی خاصی کامیابی حاصل کر لی ہے ان کے پروپیگنڈے سے متاثر ہو کر مغربی تعلیم یافتہ مسلمانوں کی اکثریت دین کو ایک پرائیویٹ معاملہ اور اسے سیاست سے الگ سمجھنے لگی ہے۔

مکی آیتیں (جن کا ذکر گزشتہ صفحات میں گزر چکا) اور اس کے معنے کی حدیثیں بغیر کسی اشتباہ کے واضح کر رہی ہیں کہ دعوت اسلام کی منزل مقصود کیا تھی؟ اور مشرکین و مومنین کے درمیان جو کش مکش برپا ہوئی تھی اس کا انجام کیا ہونے والا تھا۔ مشرکین بھی اچھی طرح سمجھتے تھے کہ اسلام کی دعوت محض پوجا پاٹ کی دعوت نہیں ہے اور مومنین پر بھی حضور ؐ نے یہ حقیقت واضح کر دی تھی کہ تم نے جو دین قبول کیا ہے اس کا دائرہ کتنا وسیع ہے۔

## دوسری حدیث

(۲) اسی معنے کی ایک حدیث حضرت عدی بن حاتم سے روایت کی گئی ہے:۔

حضرت عدی بن حاتم رضؓ کہتے ہیں کہ ہم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے۔ استنے میں ایک شخص آئے اور انہوں نے فقر و فاقہ کی شکایت کی پھر ایک دوسرے شخص آئے اور انہوں نے رہزنی یعنی راستوں کے غیر محفوظ ہونے کی شکایت کی۔ تب آپ نے حضرت عدی سے مخاطب ہو کر فرمایا۔ اے عدی کیا تم نے حیرہ (عرب کی ایک حکومت کا پایہ تخت) دیکھا ہے۔

میں نے کہا۔ دیکھا تو نہیں ہے لیکن اس کے بارے میں بہت کچھ سنا ہے آپ نے فرمایا اگر تمہاری زندگی طویل ہوئی تو تم بالیقین یہ دیکھو گے کہ ایک ہودج سوار عورت حیرہ سے سفر کرے گی اور مکہ آکر کعبہ کا طواف کرے گی اور راستے میں اس کو خدا کے سوا اور کسی کا خوف نہ ہوگا۔ حضرت عدی کہتے ہیں کہ یہ سنکر میں نے اپنے دل میں کہا آخر قبیلہ طے کے وہ رہزن اور لیٹرے کہاں چلے جائیں گے جنھوں نے عراق و حجاز کے راستوں کو اپنی رہزنی اور فتنہ و فساد سے پر آشوب بنا رکھا ہے۔ اس کے بعد نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر تمہاری زندگی طویل ہوئی تو تم بالیقین دیکھو گے کہ کسریٰ کے خزانے فتح کر لیے گئے۔ میں نے تعجب سے پوچھا کسریٰ بن ہرمز؟ آپ نے فرمایا۔ ہاں کسریٰ بن ہرمز! پھر آپ نے فرمایا۔ اگر تمہاری زندگی طویل ہوئی تو تم بالیقین دیکھو گے کہ کوئی شخص اپنی ہتھیلی میں سونا چاندی بھر کے نکلے گا کہ کوئی اس کو قبول کرے مگر اس کو قبول کرنے والا کوئی نہ ملے گا۔"

(بخاری، باب دلائل النبوۃ)

اسلام کے غلبہ و اقتدار اور اس کی کامیابی سے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ تمام پیشین گوئیاں، واقعات بن کر دنیا کے سامنے آچکی ہیں۔ اس حدیث سے ایک دوسری حقیقت یہ واضح ہوئی کہ حضور کے بعد بھی جو غلبہ و اقتدار اور جو فتح و کامرانی مسلمانوں کو نصیب ہوئی وہ اسی دعوت کا فیضان اور اسی مشن کی تکمیل تھی جسے لے کر آپ مبعوث ہوئے تھے۔

# اقامتِ دین اقامتِ قرآن کا نام ہے

اقامتِ دین کے مفہوم پر گزشتہ صفحات میں بھی کافی روشنی ڈالی گئی ہے۔ اب ہم دو حدیثیں پیش کرتے ہیں جن سے اس کے مفہوم کی وسعت پر مزید روشنی پڑتی ہے۔

**پہلی حدیث**

(۱) عن یحیی بن حصین قال سمعت جدتی تحدث انہا سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یخطب فی حجۃ الوداع وھو یقول لو استعمل علیکم عبد یقودکم بکتاب اللہ فاسمعوا لہ واطیعوا (مسلم کتاب الامارۃ)

یحیی بن حصین کہتے ہیں کہ میں نے اپنی دادی کو بیان کرتے ہوئے سنا کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حجۃ الوداع کے خطبہ میں یہ فرماتے ہوئے سنا، آپ نے فرمایا اگر تم پر کوئی غلام عامل بنایا جائے اور وہ تمہاری راہنمائی کتاب اللہ کے مطابق کرے تو اس کی بات سنو اور اطاعت کرو۔

**دوسری حدیث**

(۲) اسی مضمون کی حدیث ابن ماجہ نے ان الفاظ میں روایت کی ہے:-

| | |
|---|---|
| عن ام الحصین قالت | حضرت ام الحصینؓ کہتی ہیں کہ میں |
| سمعت رسول اللہ صلی اللہ | نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو |
| علیہ وسلم یقول ان امر | فرماتے ہوئے سنا کہ اگر کوئی ناک کان |
| علیکم عبد حبشی مجدع | کٹا ہوا حبشی غلام بھی تمہارا امیر بنا دیا |
| فاسمعوا لہ واطیعوا ما قادکم | جائے تو اس وقت تک اس کی اطاعت |
| بکتاب اللہ | کرو جب تک وہ کتاب اللہ کے مطابق |
| (ابن ماجہ الجواب الجہاد باب طاعۃ الامام) | تمہاری قیادت کرتا رہے۔ |

اسی مضمون کی ایک حدیث گزشتہ اوراق میں گزری ہے جس میں مَا اَقَامَ فِیْکُمْ کِتَابَ اللّٰہِ کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ اور ان دو مذکورہ بالا حدیثوں کے اندر قیادت کے صیغے استعمال ہوئے ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ کتاب اللہ کے مطابق قیادت اور کتاب اللہ کی اقامت دونوں ایک ہی ہیں۔ چنانچہ بعض شارحین نے ما قادکم بکتاب اللہ کی تشریح ای یامر بدین اللہ ویحکم بہ کے جملے سے کی ہے معلوم ہوا کہ اقامتِ دین، اقامتِ قرآن ہی کا نام ہے۔

**قرآن سے استشہاد** خود قرآن میں اقامت کتاب اللہ کی اصطلاح استعمال ہوئی ہے جس کا مفہوم اقامتِ دین ہی ہو سکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ | اور اگر وہ تورات اور انجیل اور جو |
| وَالْاِنْجِیْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِمْ | کچھ ان پر ان کے رب کی طرف سے نازل |
| مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ | ہوا ہے اسے قائم کرتے تو رزق انکے |
| وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ۔ | اوپر سے برستا اور نیچے سے ابلتا۔ |

پھر چند آیتوں کے بعد رکوع ۱۰ آیت ۶۸ میں فرمایا :-

| | |
|---|---|
| قُلْ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لَسْتُمْ | کہہ دو کہ اے اہل کتاب تم کسی |
| عَلَىٰ شَيْءٍ حَتَّىٰ تُقِيمُوا التَّوْرَاةَ | راہ پر نہیں ہو یہاں تک کہ تم توریت |
| وَالْإِنْجِيلَ وَمَا أُنْزِلَ | انجیل کو قائم کرو اور اس کو جو تمہارے |
| إِلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ - | رب کی طرف سے تم پر نازل ہوا ہے - |

توریت و انجیل اور قرآن کی اقامت کا مفہوم اس کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ کہ ان کتابوں میں اللہ نے جو دین نازل فرمایا ہے پوری راست بازی کے ساتھ اس کی اقامت کی جائے اور آیت ۶۸ نے اہل کتاب پر یہ بھی واضح کر دیا ہے کہ جب تک تم ان کتابوں کی اقامت نہیں کرتے دینی لحاظ سے تم کچھ نہیں ہو اور تمہاری دینی زندگی لاشئے محض ہے۔

افسوس یہ ہے کہ آج حامل قرآن امت کی اکثریت بھی ان آیتوں سے کوئی سبق نہیں لیتی اور اس کے ہزاروں دین دار افراد اقامت قرآن کی جدوجہد کے بغیر اپنے آپ کو دین کے بلند سے بلند مقام پر فائز سمجھتے ہیں۔

ان آیتوں اور ان احادیث نے اقامتِ دین کے مفہوم کو پوری طرح روشن کر دیا ہے۔ اگر کتاب اللہ تمام انفرادی و اجتماعی احکام کی جامع ہے اور اگر اس میں اصلاح فرد سے لیکر معاشرے کی تعمیر اور ریاست کی تشکیل تک کے احکام موجود ہیں تو پھر یہ بات بلا اشتباہ ثابت ہے کہ اقامت دین کے مفہوم میں یہ تمام چیزیں داخل ہیں۔

## حاصلِ بحث

اب تک جو کچھ لکھا جا چکا اس کا حاصل یہ ہے :-

(۱) انبیاءِ کرام علیہم السلام کی بعثت کا مقصد صرف یہ نہ تھا کہ وہ فرماں برداروں کو بشارت اور نافرمانوں کو ڈرا دھمکا کر اپنا کام ختم کر دیں اور صرف یہ بھی نہ تھا کہ وہ غیر اللہ کو سجدہ کرنے، ان کی دہائی دینے اور ان سے مدد طلب کرنے سے تو لوگوں کو منع کریں، لیکن زندگی کے دوسرے معاملات میں ان کی شریعت سازی پر انکار نہ کریں، بلکہ اللہ تعالےٰ انہیں میزانِ عدل اور کتاب برحق دے کر اس لیے بھیجتا رہا ہے کہ اس کے بندوں کی پوری زندگی اس دین کے مطابق بسر ہو جو اس نے نازل کیا ہے۔

(۲) اللہ کے پیغام اور اس کی کتاب برحق کی حیثیت کسی ایسی سفارش کی نہ تھی جس کو رد کر دینے پر دنیا میں اس کا کوئی نوٹس نہ لیا جائے، بلکہ اس کی حیثیت فرمان شاہی کی تھی جس کا انکار خدا کے خلاف بغاوت اور چیلنج کے مترادف تھا اور اس کا وعدہ یہ تھا کہ وہ دینِ باطل کو مغلوب و نگوں سار اور دین حق کے حامیوں کو غالب و سربلند کرے گا۔

(۳) رسولوں اور ان کے ماننے والوں کو نجات دینے اور انہیں غلبہ و اقتدار عطا کرنے کی غرض و غایت یہ تھی کہ اس کا بھیجا ہوا دین غالب اور قائم ہو کیونکہ غلبہ و اقتدار، شریعت الٰہی کی تنفیذ کے لیے موقوف علیہ کی حیثیت رکھتا ہے باطل اقتدار کو ختم کیئے بغیر دین حق کی مکمل پیروی ممکن نہیں ہے۔

(۴) اصل دین جس پر تمام انبیاءِ کرامؑ متفق رہے ہیں صرف عقائد و عبادات اور اخلاق حسنہ نہیں ہیں، بلکہ وہ تمام انفرادی و اجتماعی احکام بھی ہیں جن پر فرد اور معاشرے کی اصلاح موقوف ہے۔ ان میں منکرین حق کے خلاف جہاد لوگوں کے

درمیان اقامت عدل اور مجرموں کی تعزیر کے احکام بھی داخل ہیں۔ مختلف شرائع کے درمیان اختلاف محض جزوی رہا ہے۔ ان کے درمیان بنیادی وجوہری اختلاف نہ تھا۔

(۵) انبیاء کرام کے مقصدِ بعثت کے لیئے اقامتِ دین کی جامع اصطلاح صرف قرآن ہی میں استعمال ہوئی ہے بلکہ احادیث و آثار میں بھی استعمال کی گئی ہے۔ اور علماء امت برابر استعمال کرتے چلے آرہے ہیں۔

(۶) خدا کا بھیجا ہوا دین محض پوجا پاٹ کا کوئی مذہب نہیں ہے، بلکہ اس کے دائرے میں پوری زندگی داخل ہے اس لیئے اقامت دین کا مفہوم بھی محدود نہیں ہے اور نہ ہو سکتا ہے۔

(۷) اب امتِ مسلمہ کے لیے اقامتِ دین کے معنے اقامت قرآن کے ہیں جب تک قرآن و سنت کے تمام قوانین نافذ نہ ہو جائیں، اقامت دین کی تکمیل نہیں ہو سکتی۔

## واضح دلائل

ان تمام نکات کے دلائل تھوڑی تفصیل کے ساتھ تحریر کیے جا چکے ہیں اور اس سلسلے میں کتاب و سنت کے نصوص پیش کیے گئے ہیں۔ یہاں یہ ظاہر کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ میں نے جو آیتیں پیش کی ہیں، اُن کے معنے و مفہوم سے متعلق مفسرین کی عبارتیں بہت کم نقل کی ہیں اور ایسا میں نے دو وجوہ سے بالقصد کیا ہے۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ اگر میں ان کی عبارتیں نقل کرتا ہے تو پیش نظر کتاب بہت ضخیم ہو جاتی۔ یہ بات نہیں ہے کہ میں نے مستند تفسیریں پڑھی نہ ہوں، اور جو کچھ لکھا ہے بطور خود لکھا ہو بلکہ میں نے جو کچھ لکھا ہے۔

مستند تفسیریں پڑھ کر لکھا ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ وہ آیتیں اپنے معنی و مفہوم پر خود اتنی صراحت سے دلالت کرتی ہیں کہ کسی تفسیری عبارت کی ضرورت نہیں ہے۔ میں نے ایسی آیتوں سے تعرض ہی نہیں کیا ہے جن میں کسی گہرے استنباط کی حاجت ہو۔ اس کے علاوہ اس کتاب کا مقصد یہ ہے کہ جو لوگ کھلے ذہن سے مسئلے پر غور کرنا چاہیں ان کے سامنے دلائل آجائیں۔ باقی رہے وہ لوگ جو مانتا نہ چاہیں، یا جن کے نزدیک دلیل وہی ہو سکتی ہے جسے وہ قرار دیں، تو ظاہر ہے ایسے لوگ میرے پیش نظر نہیں ہیں اور نہ ہو سکتے ہیں۔

## تخلیقِ انسانی کا مقصد

یہ بات اپنی جگہ مسلم ہے کہ ہر نبی کی امت کا مقصد زیست، فریضۂ حیات اور نصب العین وہی ہوتا ہے جو خود اس نبی کا رہا ہے۔ نبی کی وفات کے بعد ان پر ایمان لانے والے لوگ اس بات کے ذمہ دار ہوتے ہیں کہ وہ اس مشن کو جاری رکھیں جس کے لیے اللہ نے اپنا رسول مبعوث کیا تھا۔ ہم تفصیل سے لکھ چکے ہیں کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کا مقصد اقامت دین اور اظہار دین تھا۔ اس لیے خود بخود یہ بات طے ہو جاتی ہے کہ امت مسلمہ کا فریضۂ حیات اور نصب العین بھی اقامت دین ہی ہو سکتا ہے کوئی دوسری چیز نہیں ہو سکتی۔ اسی طرح ہم اقامت دین کے مفہوم پر بھی تفصیل سے لکھ چکے ہیں لیکن تمام بنی نوع انسان کے مقصد وجود کے بارے میں بالعموم اور امت مسلمہ کے مقصد حیات کے بارے میں بالخصوص قرآن کریم نے اجمال پر اکتفا نہیں کیا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ اس کی تفصیل بھی سامنے آجائے۔

## انسان اس زمین پر اللہ کا نائب ہے

دنیا میں انسان کی حیثیت کیا ہے اس اہم سوال کا صحیح جواب وہ ابتدائی سرا ہے جو اگر گم ہو جائے تو پھر زندگی کی گتھی الجھتی ہی چلی جاتی ہے اور انسان کی زندگی کا رویہ بگڑتا ہی چلا جاتا ہے اور اگر اسے یہ ابتدائی سرا مل جائے اور شعور کے ساتھ وہ مضبوطی سے اس کو تھام لے تو اس کی زندگی کی گتھی سلجھ جاتی اور وہ اپنے کمالِ ارتقا تک پہنچ جاتا ہے۔ قرآن کریم نے ہمیں اس سوال کا صحیح جواب عطا کیا ہے اور اگر وہ عطا نہ کرتا تو انسان کے پاس کوئی دوسرا ذریعہ نہ تھا جس سے وہ صحیح جواب تک پہنچ سکتا۔ قرآن کہتا ہے کہ انسان کی حیثیت اس زمین پر خلیفۃ اللہ کی ہے وہ خدا کا نائب بنا کر بھیجا گیا ہے۔ اس کا فریضۂ حیات کارِ خلافت کی انجام دہی ہے۔ تخلیق انسانی کے اس راز سے سورۂ بقرہ کے چوتھے رکوع میں پردہ اٹھایا گیا ہے:-

| | |
|---|---|
| وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ اِنِّیْ جَاعِلٌ | اور یاد کرو جب تمہارے رب |
| فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ؕ | نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں |
| (البقرہ ۳۰) | ایک نائب بنانے والا ہوں۔ |

سورۂ بقرہ آیت ۳۰ تا ۳۹ کا متن اپنے سامنے رکھنا چاہیے۔ ہم یہاں صرف ترجمہ نقل کرتے ہیں:-

اور یاد کرو جب تمہارے رب نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں ایک نائب بنانے والا ہوں۔ انہوں نے کہا۔ کیا تو اس میں اس کو خلیفہ مقرر کرے گا جو اس میں فساد مچائے اور خون ریزی کرے اور ہم تو

تیری حمد کے ساتھ تیری تسبیح کرتے ہی ہیں اور تیری پاکی بیان کرتے ہی ہیں۔ اس نے کہا۔ میں جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے (۳۰) اور اس نے سکھا دیئے آدم کو سارے نام پھر ان کو فرشتوں کے سامنے پیش کیا اور کہا کہ اگر تم سچے ہو تو مجھے ان چیزوں کے نام سے آگاہ کرو۔ (۳۱) انہوں نے کہا تو پاک ہے، ہمیں تو تو نے جو کچھ بتایا ہے اس کے سوا کوئی علم نہیں بے شک تو ہی علم و حکمت والا ہے (۳۲) کہا اے آدم! ان کو بتاؤ ان چیزوں کے نام تو جب اس نے بتا گئے ان کو ان چیزوں کے نام تو اس نے کہا کیا میں نے تم سے نہیں کہا کہ آسمانوں اور زمین کے بھید کو میں ہی جانتا ہوں اور میں جانتا ہوں اس چیز کو جس کو تم ظاہر کرتے ہو اور جس کو تم چھپاتے تھے۔ (۳۳) اور یاد کرو جب کہ ہم نے کہا فرشتوں سے آدم کو سجدہ کرو تو انہوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے اس سے انکار کیا اور گھمنڈ کیا اور کافروں میں سے بن گیا۔ (۳۴) اور ہم نے کہا اے آدم تم اور تمہاری بیوی دونوں رہو جنت میں اور اس میں سے کھاؤ فراغت کے ساتھ جہاں سے چاہو اور اس درخت کے پاس نہ پھٹکنا ورنہ ظالموں میں سے بن جاؤ گے (۳۵) تو شیطان نے ان کو وہاں سے پھسلا دیا اور ان کو نکلوا چھوڑا، اس عیش و آرام سے جس میں وہ تھے اور ہم نے کہا کہ اترو تم ایک دوسرے کے دشمن ہو گے اور تمہارے لیے ایک خاص وقت تک زمین میں رہنا بسنا اور کھانا پینا ہے۔ (۳۶) پھر آدم نے پالیے اپنے رب کی طرف سے چند کلمات تو اس نے اس کی توبہ قبول کی۔

بے شک وہی توبہ قبول کرنے والا ہے۔ (۳۷) ہم نے کہا۔ اترو یہاں سے سب۔ تو اگر آئے تمہارے پاس میری طرف سے کوئی ہدایت تو جو میری ہدایت کی پیروی کریں گے تو ان کے لیے نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ (۳۸) اور جو کفر کریں گے اور جھٹلائیں گے میری آیتوں کو وہی لوگ دوزخ والے ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ (۳۹)

سورہ بقرہ کی یہ آیتیں، اس دنیا میں انسان کی حیثیت، اس صحیح رویہ زندگی اور اس کے انجام کی واقفیت کے لیے بے حد اہم ہیں۔ ان آیتوں کے تمام مشتملات و مضمرات پر گفتگو مقصود نہیں۔ زیر بحث مسئلے سے متعلق تھوڑی سی تشریح یہاں کرنی ہے آیت کے پہلے ٹکڑے کی تفسیر میں مولانا صدرالدین اصلاحی لکھتے ہیں:-

خلیفہ اس شخص کو کہتے ہیں جو کسی کی ملک میں اس کے سونپے ہوئے اختیارات اس کے نائب کی حیثیت سے استعمال کرے۔ خلیفہ مالک نہیں ہوتا، بلکہ اصل مالک کا نائب ہوتا ہے۔ اس کے اختیارات ذاتی نہیں ہوتے بلکہ مالک کے عطا کردہ ہوتے ہیں۔ وہ اپنے ذاتی منشاء کے مطابق کام کرنے کا حق نہیں رکھتا، بلکہ اس کا کام مالک کے منشاء کو پورا کرنا ہوتا ہے۔ اگر وہ خود اپنے کو مالک سمجھ بیٹھے اور تفویض کئے ہوئے اختیارات کو من مانے طریقے سے استعمال کرنے لگے، یا اصل مالک کے سوا کسی اور کو مالک تسلیم کر کے اس کے منشاء کی پیروی اور اس کے احکام کی تعمیل کرنے لگے تو یہ سب نمک حرامی، غداری اور بغاوت کے افعال ہوں گے۔

یہ آیت بتاتی ہے کہ انسان اس زمین پر خدا کا خلیفہ ہے یہ منصب خلافت

اس کے تارجِ عظمت کا وہ درخشاں گوہر ہے جو کسی بھی مخلوق کو نہیں بخشا گیا۔ اسی لیے اللہ تعالےٰ نے اپنی نعمتوں کے سلسلۂ بیان میں اپنی اس بے نظیر نعمت کا ذکر بھی ایک خاص اہتمام سے فرمایا۔ پھر اس کی جناب سے ملائکہ کے سامنے تخلیق آدم سے پہلے ہی اس کے ارادے کا ذکر اور وہ بھی اسی منصبِ خلافت ہی کا نام لے کر اس کی غیر معمولی اہمیت کا حامل ہے۔ شاید انسان کے اس نوعی شرف کا اس سے اونچا تخیل اور کوئی نہیں ہو سکتا اب انسان کا جس طرح یہ خود ناشناسی اور اپنی تحقیر ہے کہ وہ ان مخلوقات کے آگے سر نیاز خم کر دے جن پر اس کو نیابتی آقائی اور حکمرانی کا مقام بخشا گیا ہے اسی طرح اس کی یہ خود فریبی اور خیانت اور غداری ہوگی کہ وہ اپنے اصل مالک کی مرضیات سے بے نیاز ہو کر من مانے طریقے سے زندگی بسر کرنے لگے۔

اس سلسلے میں انسان کی حقیقت اور کائنات میں اس کی اصل حیثیت ٹھیک ٹھیک بیان کر دی گئی ہے اور نوعِ انسان کی تاریخ کا وہ باب پیش کر دیا گیا ہے جس کے معلوم کرنے کا کوئی دوسرا ذریعہ انسان کو میسّر نہیں ہے۔ اس باب سے جو اہم نتائج حاصل ہوتے ہیں وہ ان نتائج سے بہت زیادہ قیمتی اور فلاح بخش ہیں جنھیں زمین کی تہوں سے متفرق ہڈیاں نکال کر اور انہیں قیاس سے ربط دے کر اخذ کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

تیسیر القرآن، زندگی، جلد ۵ شمارہ ۲۵ دسمبر ۱۹۵۰ء

آیت (۳۰) کے دوسرے ٹکڑے

وَیَسْفِکُ الدِّمَآءَ کی تفسیر میں مولانا امین احسن اصلاحی لکھتے ہیں :-

قرآن مجید کی اصطلاح میں فساد فی الارض کا مفہوم یہ ہے کہ زمین کا نظم و نسق اللہ تعالی کے احکام و قوانین کے مطابق چلانے کے بجائے من مانے طریقے پر چلایا جائے، خدا کی شریعت کی نافرمانی کی جائے اور اپنی خواہشوں کی پیروی کی جائے۔ زمین کے اصلی حکمران کی مرضی نظر انداز کی جائے اور خود اپنی مرضی چلائی جائے یہ چیز بجائے خود فساد فی الارض اور بغاوت ہے۔ عام اس سے کہ یہ دھینگا مشتی اور سرکشی کے ساتھ واقع ہو یا کسی فکر و فلسفہ کے تحت پر امن طریقے پر۔ اس زمین کا اصلی حکمران اللہ تعالی ہے۔ انسان کی حیثیت اس کے اندر اصل حکمران کی نہیں بلکہ اصل حکمران کے نائب کی ہے اس وجہ سے اس زمین کے امن و عدل کا انحصار اس چیز پر ہے کہ اس کے ہر گوشے میں خدائی قانون ہی چلے اگر اس کے کسی حصے میں خدا کا قانون باقی نہیں رہا ہے اس کے معنے یہ ہیں کہ اس حصے میں بغاوت پھوٹ رہی ہے اور یہ چیز اس پوری زمین کے لیے خطرہ ہے

خوں ریزی فساد فی الارض کا قدرتی نتیجہ ہے۔ جب خدا کا قانون عدل باقی نہیں رہے گا تو لازماً اس کی جگہ انسان کی اپنی خواہشات کی فرماں روائی ہو گی۔ اس چیز کا لازمی نتیجہ یہ نکلے گا کہ کسی شخص کی بھی جان، مال یا اس کی آبرو کے لیے کوئی ضمانت باقی نہیں رہے گی۔ کسی خاص خطۂ زمین کے مفسدین بالغرض کوئی ایسا نظام بنا بھی لیں جس میں باہمدگر ایک دوسرے کے جان و مال کی حفاظت کی ضمانت دے دیں تو اس سے وہ اپنے لیے تو ایک تحفظ کی شکل پیدا کر لیں گے لیکن دوسروں کے لیے وہ بدستور خطرہ ہی بنے

رہیں گے۔ ان کی مثال ڈاکوؤں کے ایک جتھے کی ہوگی جس کے افراد نے آپس میں تو یہ سمجھوتہ کر رکھا ہے کہ ایک دوسرے کے جان و مال پر دست درازی نہیں کریں گے لیکن اس جتھے سے باہر والوں کے جان و مال کو ان کی چیرہ دستیوں سے بچانے والی کوئی چیز بھی نہ ہوگی۔ تمام عالم انسانی اور پورے کرۂ ارضی کے تحفظ کی ضمانت صرف خدا کا قانون ہی دے سکتا ہے جو سب کے جان و مال کی حفاظت کرتا ہے اور سب کو یکساں پابند کرتا اور آزادی بخشتا ہے۔

فرشتوں نے انسان کے بارے میں اس اندیشے کا اظہار اس کے خلیفہ ہونے کی بنا پر کیا اس لیے کہ خلیفہ کے لفظ کے اندر یہ چیز چھپی ہوئی ہے کہ اس کو ایک خاص حد کے اندر اللہ تعالٰی کی طرف سے اختیارات تفویض ہوں گے۔ فرشتوں نے محسوس کیا کہ اختیار کو استعمال کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اس کو پاکر انسان بہک سکتا ہے اور اس بہکنے کا نتیجہ زمین میں بدامنی اور فساد کی شکل میں ظاہر ہو سکتا ہے۔

(ماہنامہ میثاق، جلد ۲، عدد ۴، اپریل ۱۹۶۰ء)

میں نے اپنے سے زیادہ فہم قرآن رکھنے والے دو علماء کے یہ طویل اقتباسات اس لیے نقل کیے ہیں کہ میرے نزدیک امت مسلمہ کے فریضۂ حیات کو صحیح طور پر سمجھنے کے لیے انسان کے منصبِ خلافت کو اچھی طرح سمجھ لینا ضروری ہے اس کو نہ سمجھنے یا اس کا انکار کرنے والے اچھے اچھے دین دار مسلمانوں کا رویۂ زندگی بھی بہت ہی محدود اور ناقص ہو کر رہ جاتا ہے۔

## نیابت الٰہی کس چیز میں ہے؟

یہ دوسرا اہم سوال ہے جو اس مقام پر سامنے آتا ہے اور اس پر غور کر لینا بھی انتہائی ضروری ہے۔ اس سوال پر غور نہ کرنے کی وجہ سے کچھ لوگوں کو لفظ "عبادت" کا مفہوم سمجھنے میں بھی الجھن پیش آتی ہے۔ اوپر جو اقتباسات نقل کیے گئے ہیں ان میں اس سوال کا جواب موجود ہے۔ لیکن نمایاں نہیں ہے۔ ضرورت ہے کہ اس سوال کو نمایاں کر کے اس کا جواب دیا جائے اور بتایا جائے کہ انسان کو خلافت ارضی کس مقصد سے عطا کی گئی ہے۔ یہ بات ہم سب جانتے ہیں کہ کسی کو نائب مقرر کرنے کا مطلب کیا ہوتا ہے۔ اس کا مطلب یہی ہوتا ہے کہ جو کام اصل کو انجام دینا چاہیے تھے وہ اب اس کا مقرر کردہ نائب انجام دے گا۔ اس حقیقت کو سامنے رکھ کر غور کیجیے۔

اس دنیا میں خدا کا فرماں بردار بندہ بہت سے کام کرتا ہے۔ مثلاً وہ خدا کو پوجتا ہے، اس کی پرستش کرتا ہے، اس کے سامنے رکوع اور اس کے حضور سجدے کرتا ہے اس کی تسبیح و تقدیس میں رطب اللسان رہتا ہے اور اس کے سامنے انتہائی عاجزی و نیازمندی کے ساتھ دست سوال دراز کرتا ہے لیکن کیا ان کاموں میں وہ خدا کا خلیفہ اور نائب ہو سکتا ہے؟ ظاہر ہے کہ اس کا جواب نفی میں ہوگا کیونکہ خلافت اللہ کی نیابت ہے اور ان کاموں میں اس کی نیابت کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ پرستش مخلوق کا خاصہ ہے نہ خدا کی صفت نہیں۔ اللہ کی ذات اس سے بری ہے اسی طرح انسان کھاتا ہے، پیتا ہے، سوتا ہے، جاگتا ہے اور دوسری بشری حاجات پوری کرتا ہے ظاہر ہے کہ ان کاموں میں وہ خدا کا نائب نہیں ہے تو اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ آخر وہ کس چیز میں خدا کا خلیفہ ہے اس کا جواب یہی

کہ وہ اس زمین پر خدا کے احکام کی تنفیذ لوگوں کے درمیان اقامتِ عدل اور دنیا کے انتظام کی اصلاح میں خدا کا نائب ہے اور اسی مقصد سے اسے خلافت ارضی عطا کی گئی ہے فرشتوں پر انسان کو جو فضیلت حاصل ہے اسی خلافت ارضی اور اس سے متعلق اس جامع علم کی وجہ سے جو اللہ نے صرف انسان کو عطا فرمایا ہے ورنہ جہاں تک خدا کی پرستش اور اس کی تسبیح و تقدیس کا تعلق ہے، فرشتے انسان سے بہت آگے ہیں۔ مولانا شبیر احمد عثمانیؒ سورۃ البقرہ کی آیت ۳۰، ۳۱ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

خلاصہ یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت آدم کو ہر ایک چیز کا نام مع اس کی حقیقت اور خاصیت کے اور نفع و نقصان کے تعلیم فرما دیا اور یہ علم ان کے دل میں بلا واسطۂ کلام القا کر دیا، کیونکہ بدون اس کمال علمی کے خلافت اور دنیا پر حکومت کیوں کر ممکن ہے۔ اس کے بعد ملائکہ کو اس حکمت پر مطلع کرنے کی وجہ سے ملائکہ سے امورِ مذکورہ کا سوال کیا گیا کہ اگر تم اپنی اس بات پر کہ تم کارِ خلافت انجام دے سکتے ہو سچے ہو تو ان چیزوں کے نام و احوال بتاؤ لیکن انہوں نے اپنے عجز و قصور کا اقرار کیا اور خوب سمجھ گئے کہ بدون اس علم عام کے کوئی کار خلافت زمین میں نہیں کر سکتا اور اس علم عام سے قدر قلیل ہم کو اگر حاصل ہوا بھی تو اتنی بات سے ہم قابل خلافت نہیں ہو سکتے۔ یہ سمجھ کر کہہ اٹھے کہ تیرے علم و حکمت کو کوئی نہیں پہنچ سکتا۔

آیت کے فائدے میں لکھتے ہیں۔

اس سے علم کی فضیلت عبادت پر ثابت ہوئی۔ دیکھیے عبادت میں ملائکہ اس قدر بڑھے ہوئے ہیں کہ معصوم مگر علم میں چونکہ انسان سے کم ہیں اس لیے منصب خلافت انسان کو عطا ہوا اور ملائکہ نے بھی اس کو تسلیم کر لیا اور ہونا بھی یونہی چاہیئے۔ کیونکہ عبادت تو خاصۂ مخلوق ہے، خدا کی صفت نہیں البتہ خدا کی صفت اعلیٰ ہے اس لیے قابل خلافت بھی ہوئے کیونکہ ہر خلیفہ میں اپنے مستخلف عنہ کا کمال ہونا ضروری ہے۔

## قدیم مفسرین کیا فرماتے ہیں؟

اب آیئے یہ دیکھ لیں کہ ہمارے قدیم مفسرین کیا کہتے ہیں۔ امام بغویؒ اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں:

والمراد بالخليفة ههنا آدم وسماه خليفة لانه خلف الجن اى جاء بعدهم وقيل لانه يخلفه غيره والصحيح انه خليفة الله فى ارضه لاقامة احكامه وتنفيذ قضاياه

(معالم التنزیل)

اس آیت میں خلیفہ سے مراد آدم ہیں اور ان کو خلیفہ اس لیے کہا گیا کہ وہ جنات کے بعد ان کے جانشین بنائے گئے ہیں، اور ایک قول یہ ہے کہ ان کو خلیفہ اس لیے کہا گیا کہ دوسرے لوگ ان کے جانشین ہونے والے تھے اور صحیح بات یہ ہے کہ حضرت آدم اللہ کی زمین میں اس کے احکام کی اقامت اور اس کے فیصلوں کی تنفیذ کے لیے اللہ کے خلیفہ تھے۔

تفسیر خازن میں اس کی تائید ان الفاظ میں کی گئی ہے :

| | |
|---|---|
| والصحیح انہ انما | اور صحیح قول یہ ہے کہ حضرت |
| سمی خلیفۃ لانہ خلیفۃ | آدم خلیفہ سے اس لیے موسوم ہوئے |
| اللہ فی ارضہ لاقامۃ | کہ وہ اللہ کی زمین میں اس کے |
| حدودہ وتنفیذ | حدود کی اقامت اور اس کے |
| قضایاہ ۔ | فیصلوں کو نافذ کرنے کے لیے اللہ |
| (الباب التاویل) | کے خلیفہ تھے ۔ |

"خلیفہ" کی تفسیر جلالین میں یہ ہے :-

| | |
|---|---|
| یخلفنی فی تنفیذ | وہ زمین پر میرے احکام کو نافذ |
| احکامی فیہا وھو آدم | کرنے میں میری نیابت کرے گا، |
| (جلالین) | اور وہ خلیفہ آدم ہیں ۔ |

| | |
|---|---|
| تفسیر بیضاوی کی عبارت یہ ہے :- | اور خلیفہ اس کو کہتے ہیں جو دوسرے |
| والخلیفۃ من یخلف | کا قائم مقام اور اس کا نائب ہو |
| غیرہ وینوب منابہ والمراد | اور اس سے مراد آدم علیہ السلام |
| بہ آدم علیہ السلام ۔ | ہیں اس لیے وہ زمین میں اللہ کے |
| لانہ کان خلیفۃ اللہ فی | خلیفہ تھے اور اسی طرح ہر نبی اللہ |
| ارضہ وکذالک کل نبی | کا خلیفہ تھا ۔ اللہ نے تمام انبیاء |
| استخلفھم فی عمارۃ الارض | کو زمین کی آبادی، لوگوں کے امور |
| وسیاسۃ الناس | |

| | |
|---|---|
| وتكميل نفوسهم | کی تدبیر ان کے نفوس کی تکمیل اور |
| وتنفيذ امره فيهم | ان پر احکام الٰہی کی تنفیذ کے لیے |
| لا لحاجة به تعالى | اپنا خلیفہ بنایا تھا۔ اس لیے نہیں |
| الى من ينوبه بل لقصور | کہ اللہ کسی نائب کا محتاج ہے بلکہ |
| المستخلف عليه عن | اس لیے کہ جن لوگوں پر اس نے |
| قبول فيضه وتلقي امره | اپنا نائب مقرر کیا وہ بلاواسطہ اس |
| بغير وسط | کے ادام اور اس کے فیض کو قبول کرنے |
| (بیضاوی) | کی صلاحیت نہیں رکھتے تھے۔ |

اسی طرح کی عبارت روح المعانی میں بھی ہے۔ جس کے ابتدائی جملے یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| (خليفة) انه خليفة | آدمؑ زمین میں اللہ کے خلیفہ |
| الله في ارضه وكذا كل | تھے اور اسی طرح تمام انبیاء اللہ |
| نبي (روح المعانی) | کے خلیفہ تھے۔ |

مفسرین کرام کی ان عبارتوں سے پوری وضاحت کے ساتھ معلوم ہوا کہ نہ صرف حضرت آدمؑ بلکہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام کو جو خلافت ارضی عطا کی گئی تھی اس کا مقصد یہ تھا:-

زمین کی آبادی، لوگوں کے لیے سیاست کی انجام دہی (یعنی ان کے تمام امور و معاملات کا انتظام اور تدبیر) ان کے نفوس کی تکمیل۔ اللہ کے شرعی فیصلوں کی تنفیذ اور حدودِ الٰہی کی اقامت۔

اقامتِ دین کا مفہوم اس کے سوا اور کیا ہے؟ ہم نے گزشتہ صفحات میں

قرآن و حدیث کے نصوص پیش کر کے بعثتِ انبیاء کے مقصد پر جو گفتگو کی ہے مفسرین کرام کی عبارتیں عین اس کے مطابق ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ بعثتِ انبیاء ہی کا مقصد نہیں، بلکہ تخلیقِ انسانی کا مقصد بھی اقامت دین ہی تھا۔

حضرت آدم کے واسطے سے ان کی پوری ذریت قیامت تک کے لیئے خلافت ارضی کی حامل ہے۔ اس لیے نہ صرف امت مسلمہ بلکہ مقصدِ تخلیق کے لحاظ سے تمام بنی نوع انسان کا فریضۂ حیات اور اس کا مقصد وجود اقامت دین کے سوا اور کچھ نہیں ہے اس زمین پر انسان بھیجا ہی اس لیے گیا ہے کہ وہ خدا کے دین و شریعت اور اس کے آئین و قانون کی پابندی کرے اور اسی کے مطابق دنیا کا انتظام چلائے

## قرآن سے استشہاد

خود سورۂ بقرہ کی منقولہ بالا آیتوں میں اور قرآن کی دوسری آیتوں میں اس بات کی دلیل موجود ہے کہ زمین میں انسان کو کس غرض سے خلیفہ بنایا گیا ہے۔ فرشتوں کے اس استفہام پر غور کیجیے جو انہوں انسان کی خلافت کے بارے میں کیا تھا۔ انہوں نے رب العلمین سے سوال کیا۔

| | |
|---|---|
| أَتَجْعَلُ فِيهَا مَن يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ | کیا تو اس میں اس کو خلیفہ مقرر کرے گا جو اس میں فساد مچائے اور |
| (بقرہ ۵) | خوں ریزی کرے۔ |

غور کیجیے، فرشتوں کو انسان کے بارے میں یہ اندیشہ کیوں پیدا ہوا؟ اور انہوں نے انسان کی جس کمزوری اور اس کے جس عیب کا ذکر کیا اس کا تعلق کس چیز سے ہے کیا اس کا تعلق حکومت و سیاست اور انتظام مملکت سے نہیں ہے؟ حکومت نام ہی ہے اس ادارے کا جو ملک کے انتظام کو درست رکھے، اس کو فساد سے

بچائے اور باشندگان ملک کی جان و مال کی حفاظت کر کے امن و امان قائم کرے۔ فرشتوں کا شبہ یہ تھا کہ جو مخلوق تیری زمین کے انتظام کو بگاڑے گی اور امن و امان کو درہم برہم کرے گی، آخر تو اس کے ہاتھ میں عنان حکومت کس مصلحت سے دے رہا ہے۔

فرشتوں کے اس سوال کے تحت اوپر ہم نے مولانا امین احسن اصلاحی کی تفسیر کا جو اقتباس دیا ہے اس پر ایک نظر پھر ڈال لیجیے۔ تفسیر کبیر میں بھی ہمیں فرشتوں کے سوال کی ایک توجیہ ان الفاظ میں ملتی ہے:

| | |
|---|---|
| اذا کان معنی الخلیفة | جب خلیفہ کے معنی ہیں وہ |
| من یکون نائبا للّٰہ تعالیٰ | شخص جو اللہ کا نائب ہو حکومت |
| فی الحکم والقضاء والاحتیاج | اور فیصلے میں، اور حاکم و قاضی کی |
| الی الحاکم والقاضی انما | ضرورت اس وقت ہوتی ہے جب |
| یکون عند التنازع والتظالم | تنازعہ اور جور و ظلم موجود ہو تو |
| کان الاخبار عن وجود الخلیفة | وجود خلیفہ کی خبر میں التزاماً یہ |
| اخبارا عن وقوع الفساد والشر | خبر بھی موجود تھی کہ فساد اور شر |
| بطریق الالتزام (تفسیر کبیر، جلد ۱) | واقع ہو گا۔ |

اس سے معلوم ہوا کہ اگر نوع انسانی کو اختیارات دے کر حکومت اور لوگوں کے درمیان اقامتِ عدل کے لیے خلافت نہ عطا کی جا رہی ہوتی تو فرشتے ہرگز یہ سوال ہی نہ کرتے۔ ان کی سمجھ میں یہ بات نہیں آئی کہ اختیارات دے کر ایک ایسی مخلوق پیدا ہی کیوں کی جائے جو فساد مچائے اور خونریزی کرے۔ ایک ایسی

مخلوق کو منصبِ خلافت عطا کیے جانے کی حکمت ان کے فہم سے باہر تھی۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدمؑ کو علم اسماء عطا کیا اور اس کا مظاہرہ کرا کر فرشتوں کو اپنی حکمت سمجھائی اور انسان کو منصبِ خلافت عطا کیے جانے پر مطمئن کیا۔

"خلیفہ" کا لفظ ایک جگہ اور قرآن میں نازل ہوا ہے اس پر بھی غور کر لینا چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| یٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰکَ | اے داؤد! ہم نے تمہیں زمین |
| خَلِیْفَۃً فِی الْاَرْضِ فَاحْکُمْ | میں اپنا نائب بنایا ہے لہذا تم |
| بَیْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَ | لوگوں میں حق و انصاف کے ساتھ |
| لَا تَتَّبِعِ الْھَوٰی فَیُضِلَّکَ | حکومت کرو اور اپنی خواہش کی |
| عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اِنَّ | پیروی نہ کرو۔ ورنہ وہ تمہیں اللہ |
| الَّذِیْنَ یَضِلُّوْنَ عَنْ | کے راستے سے بھٹکا دے گی۔ |
| سَبِیْلِ اللّٰہِ لَھُمْ | بے شک اللہ کے راستے سے جو لوگ |
| عَذَابٌ شَدِیْدٌ بِمَا | بھٹک جاتے ہیں ان کے لیے سخت |
| نَسُوْا یَوْمَ الْحِسَابِ ۝ | عذاب ہے اس وجہ سے کہ انہوں |
| (ص ۲۶) | نے حساب کے دن کو بھلا دیا۔ |

معلوم ہوا کہ انہیں خلافت اس لیے دی گئی تھی کہ وہ خدا کے اتارے ہوئے قانونِ عدل کے مطابق حکومت کریں اور مقدمات کا فیصلہ سنائیں اور اس معاملے میں اپنی خواہشِ نفس کو ذرہ برابر دخل انداز نہ ہونے دیں۔ حضرت داؤد علیہ السلام کو ایک ذرا سی لغزش پر تنبیہہ کی گئی تھی۔ جس کا ذکر اس آیت سے پہلے موجود ہے۔

ان تمام دلائل سے یہ بات بلا اشتباہ ثابت ہوتی ہے کہ زمین میں نوعِ انسانی

کی تخلیق اور خدا کے فرماں بردار بندوں کی زندگی کا مقصد خدا کے قانون کی پابندی اور دنیا میں اس کی اقامت اور تنفیذ ہے۔

## منصبِ خلافت کا اہل کون ہے

منشائے تخلیق اور حامل خلافت ہونے کی جہت سے ہر انسان خدا کا خلیفہ ہے۔ لیکن یہ بات خلافت کی عین حقیقت میں داخل ہے کہ انسان خدا کے دیئے ہوئے اختیارات کو اس کی مرضیات کے مطابق استعمال کرے۔ وہ اپنے مالک کے احکام کا خود پابند ہو اور دوسروں کو پابند بنائے۔ ورنہ وہ خلافت کی پابندی سے ہٹ کر بغاوت کے گڑھے میں جا گرے گا۔ مولانا امین احسن اصلاحی خلافت کے تقاضے بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

عین منصب خلافت کی فطرت کا تقاضا ہے کہ یہ منصب صفات کے ساتھ مشروط ہو غیر مشروط نہ ہو یعنی منشائے خلقت کے لحاظ سے تو یہ منصب تمام بنی نوع انسان کے لیئے عام ہے۔ ہر انسان خدا کا خلیفہ ہے لیکن اس منصب کی فطرت کا تقاضا ہے کہ اس کے جائز حق دار وہی ہوں جو خدا کی خلافت کے حق کو وفاداری کے ساتھ ادا کریں جو اس حق کو ادا نہ کریں وہ خدا کے خلیفہ نہیں بلکہ اس کے باغی اور غدار ہیں۔

(میثاق جلد ۷ عدد ۶)

جب مومنین صالحین ہی خلافت الٰہی کے مستحق ہیں تو ان کے منصب کا یہ عین تقاضا ہے کہ وہ دوسرے گرے ہوئے انسانوں کو بغاوت کی پستی سے اٹھا کر خلافت کی پابندی تک پہنچانے کی سعی کریں۔ آج دنیا میں انسانوں کی اکثریت خدا کی بغاوت

پر کمر بستہ ہے اور منصب خلافت اپنے مستحقین کو آواز پر آواز دے رہا ہے کہ وہ اس بغاوت کو اطاعت سے بدلنے کے لیے کمر بستہ ہو جائیں، ورنہ وہ کار خلافت کی انجام دہی میں ناکام ہو جائیں گے۔

**نظریہ خلافت پر مبنی ایک نظام کی ضرورت** اوپر کی تفصیل سے یہ بات خود ظاہر ہو رہی ہے کہ اللہ تعالےٰ نے اپنے فرماں بردار بندوں کو جو خدمت سپرد کی ہے وہ ایک ایسے نظام کی متقاضی ہے جس کی بنیاد نیابت الہی کے نظریے پر رکھی گئی ہو۔ جب تک ایک ایسا صالح اور طاقتور نظام وجود میں نہیں آجاتا۔ یہ خدمت پوری طرح انجام نہیں دی جا سکتی خدا کی بغاوت اور خواہش نفس پر مبنی نظام کی ماتحتی میں کار خلافت کی تکمیل ایک ایسا خیال ہے جس کو خیال خام ہی کہا جا سکتا ہے۔ مولانا امین احسن اصلاحی تحریر فرماتے ہیں :-

> یہ منصب اپنے مزاج کے لحاظ سے صرف ایک انفرادی منصب نہیں ہے بلکہ ایک اجتماعی اور سیاسی منصب بھی ہے تمام انسانوں کو یا کم از کم ان سارے لوگوں کو جو اس منصب کی ذمہ داریوں پر ایمان رکھتے ہیں، انفرادی طور پر بھی اس منصب کے فرائض پورے کرنے ہیں اور اجتماعی طور پر بھی اس کے مقاصد کو بروئے کار لانے کے لیے ایک نظام قائم کرنا ہے کیونکہ اس نظام کے بغیر اس کے مقاصد پورے نہیں ہو سکتے۔
>
> (ماہنامہ میثاق جلد ۲)

**ایک شبہے کا جواب :-** اگر کسی کو شبہہ ہو کہ جب تفسیر کی کتابوں میں انسان کو اس

معنے میں بھی خلیفہ کہا گیا ہے کہ یہ اپنی پیش رو مخلوق جنات کا جانشین ہے تو پھر اس کو خدا کا خلیفہ قرار دینا حقیقتاً کہاں باقی رہتا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ جنات کی جانشینی کا قول بہت ضعیف ہے اور اس کی کوئی قوی دلیل موجود نہیں ہے۔

قرآن میں متعدد مقامات پر تخلیق آدم کا واقعہ منقول ہے لیکن اس بات کا کہیں اشارہ بھی موجود نہیں ہے کہ ان کو جنوں کی جگہ لینے کے لیے پیدا کیا جا رہا ہے۔ ان مقامات کے علاوہ بھی کہیں اس بات کی طرف اشارہ نہیں پایا جاتا کہ اس زمین پر پہلے جنات کی حکمرانی تھی اور ان کو ہٹا کر ان کی جگہ پر انسان کو آباد کیا گیا ہے۔ اس قول کی تائید میں کوئی صحیح حدیث بھی نہیں عقل و درایت کے لحاظ سے بھی یہ قول کوئی وقعت نہیں رکھتا۔ اس کے برخلاف انسان کے خلیفۃ اللہ ہونے کا قول قوی دلائل سے مدلل ہے اور قرآن میں اس کے واضح اشارات موجود ہیں۔ بقول مولانا امین احسن اصلاحی:۔

> انسان کی حیثیت اس دنیا میں خدا کے خلیفہ اور نائب کی ہے یہ بات قرآن مجید میں نہایت واضح طور پر کہی گئی ہے"

یہی وجہ ہے کہ کسی ایک معتمد مفسر قرآن اور عالم دین نے بھی اپنی کسی کتاب میں جنات کی جانشینی کے قول کو ترجیح نہیں دی ہے بلکہ عام طور سے مفسرین کرام اور علماء دین نے حضرت آدم علیہ السلام کو خلیفۃ اللہ ہی قرار دیا ہے اور جہاں تک مجھے علم ہے اب یہ بات علمائے امت کے درمیان تسلیم شدہ ہے۔ اس کی ایک اور مضبوط دلیل یہ ہے کہ اسلامی حکومت کے لیے جس کے سربراہ اور کارندے اللہ کے تشریعی قوانین کی تنفیذ میں محض اس کے نائب کی حیثیت رکھتے

ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خلافت ہی کا لفظ اختیار فرمایا ہے اور خلافتِ راشدہ صحیح اور معیاری اسلامی حکومت کے لیے بلند ترین آئیڈیل بن گئی ہے اور یہ ہم سب کو معلوم ہے کہ خلافتِ راشدہ کا تصور خدا کی نیابتی حکومت کے سوا اور کچھ نہیں ہے ظاہر ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ لفظ قرآن ہی کے الفاظ کو سامنے رکھ کر استعمال فرمایا ہے پھر اللہ نے بنی آدم کو اپنی دوسری مخلوقات کے مقابلے میں جو کرامت، عزت اور شرف عطا فرمایا ہے اس کے لحاظ سے دیکھیے جب بھی جنات کی جانشینی کا قول بہت ہی پست محسوس ہوتا ہے۔ حضرت آدم کو اللہ نے اپنے دونوں ہاتھوں سے بنایا۔ ان کے کالبد میں اپنی روح پھونکی ان کے سامنے فرشتوں کو جھکایا۔ ان کو اپنی صفتِ جلال و جمال کا مظہر بنایا۔ ان کے لیے تمام کائنات کو مسخر کیا، ان کی ذریت میں ہزاروں انبیاء پیدا ہوئے اور انہیں کی ذریت میں سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو وجود بخشا گیا، جو بلا اختلاف خدا کی تمام مخلوقات سے افضل، اکرم، برتر اور اشرف ہیں۔ ایک ایسی مخلوق کو خلیفۃ اللہ کے بجائے خلیفۃ الجن قرار دینا کس قدر ہلکی اور بے وزن معلوم ہوتی ہے ان تمام بیانات کے وجود اگر کوئی شخص انسان کو جنات کا جانشین سمجھتا ہے تو اس کو اختیار حاصل ہے۔ میں نے اس موضوع پر مستقلاً تفصیل سے لکھنے کی ضرورت اس لیے محسوس نہیں کی کہ میں نے اوپر جو کچھ ثابت کیا ہے اس میں انسان کو جنات کا جانشین مان لینے سے کوئی خاص فرق واقع نہیں ہوتا اگر بالفرض یہ بات مان لی جائے کہ انسان جنات کا جانشین ہے تو پھر یہ سوال پیدا ہوتا ہے۔ کہ وہ کس مقصد سے اس زمین پر آباد کیے گئے تھے اور ان کی حیثیت اس زمین میں

میں کیا تھی؟ اور ان کا وہ جرم کیا تھا جس کی پاداش میں فرشتوں کی فوج بھیج کر انہیں منتشر کیا گیا اور ان کی جگہ لینے کے لیے انسانوں کی ایک نئی مخلوق پیدا کی گئی کیا ان پر اللہ نے یہ ذمہ داری عائد نہیں کی تھی کہ وہ زمین میں اس کی مرضی کے مطابق زندگی بسر کریں اور اس کا انتظام اس کی مرضیات کے تحت چلائیں ظاہر ہے کہ کوئی صاحب عقل اس سوال کا جواب نفی میں نہیں دے سکتا تو پھر انسان کو جنات کا جانشین قرار دینے سے اصل بات پر کیا اثر پڑیگا اور اس میں کیا فرق واقع ہو جائے گا بس فرق یہ واقع ہوگا کہ پہلے یہ ذمہ داری جنات کے سپرد کی گئی تھی اور اب انسان کے سپرد کر دی گئی ہے۔

## سورۂ ذاریات کی ایک آیت

انسان کے منصب خلافت کی اس تفصیل کو سامنے رکھ کر اب ہمیں قرآن کی اس آیت وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ ۝ پر غور کر لینا چاہیے۔ کیونکہ سورۂ ذاریات کی اس آیت کا ایک بہت ہی محدود اور ناقص مفہوم کچھ لوگوں نے سمجھ رکھا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ اس آیت میں عبادت کے معنے صرف پرستش میں اللہ کی پرستش ہی وہ چیز ہے جس کے لیے جن وانس کی تخلیق کی گئی ہے اس خیال نے چونکہ دین اسلام کے مفہوم کو محدود اور ناقص بنا کر رکھ دیا ہے۔ اس لیے اس پر غور کر لینا بہت ضروری ہے

## عبادت کے معنی متعین کرنیکا صحیح طریقہ

اللہ تعالے پوری کائنات کا خالق و مالک ہے۔ یہاں جو چیز بھی موجود ہے۔ سب اس کی مملوک ہے اور یہ بات بھی قرآنی نصوص سے معلوم ہے کہ

دنیا کی تمام چیزیں اپنے مالک کی عبادت و تسبیح میں مشغول ہیں۔ انسان بھی خدا کا بندہ اور اس کا غلام ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اللہ نے اپنے اس با اختیار (جو حیوانات و جمادات کی طرح مجبور نہیں ہے) بندے کو کس قسم کی عبادت کے لیے پیدا کیا ہے اور وہ کون سی عبادت ہے جس کا یہ مکلف بنایا گیا ہے اس آیت میں اللہ تعالےٰ نے صاف الفاظ میں اعلان کر دیا ہے کہ میں نے جن و انس کو صرف اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا ہے۔ انبیاء کرام بھی لوگوں کو اللہ کی عبادت ہی کی طرف بلانے کے لیے مبعوث ہوتے رہے ہیں اس لیے بہت ضروری ہے کہ ہم اس عبادت سے واقف ہوں جس کے لیے ہمیں پیدا کیا گیا ہے اسی میں ہماری نجات و فلاح ہے۔ لغت، قرآن اور احادیث میں "عبادت" کے ایک معنی پرستش کے بھی آئے ہیں۔ اس لیے اس آیت میں عبادت کا مفہوم متعین کرنے کے لیے ایک طریقہ یہ ہو سکتا ہے کہ ہر طرف سے آنکھیں بند کر کے اس کو پرستش کے معنے میں لے لیا جائے اور اپنی زندگی کو مختلف خانوں میں تقسیم کر کے اس کا صرف ایک خانہ اللہ کی پرستش کے لیے مخصوص کر دیا جائے اور پورے اطمینان کے ساتھ یہ سمجھ لیا جائے کہ ہم نے اپنے مقصد تخلیق کو پورا کر دیا اور ہم خدا کی رحمتوں، برکتوں، خوشنودیوں اور اس کی جنتوں کے مستحق بن گئے۔ یہ طریقہ آسان تو بہت ہے لیکن صحیح بالکل نہیں۔ صحیح طریقہ یہ ہے کہ تمام لغوی معانی، قرآن کی متعلقہ آیات، مسئلے سے متعلق احادیث اور شریعت کے تمام واجب التعمیل احکام کو سامنے رکھ کر عبادت کا مفہوم متعین کیا جائے ورنہ ہم اپنے آپ کو ایک بہت بڑے خطرے میں مبتلا کر لیں گے۔ ہمارے عام دینی لٹریچر میں بھی اور جماعت اسلامی کے لٹریچر میں بھی اس اہم موضوع پر بہت کچھ لکھا ہے اور قرآنی آیات سے یہ

بات ثابت کی گئی ہے کہ ہم سے جس عبادت کا مطالبہ کیا گیا ہے اور جس عبادت کے لیے ہم پیدا کیے گئے ہیں، وہ صرف پرستش نہیں ہے لغت اور قرآن کے نصوص پیش کر کے یہ بتایا گیا ہے کہ عبادت کے معنے صرف پرستش نہیں ہیں. میں یہاں ان تمام دلائل کو دہرانے کی ضرورت محسوس نہیں کرتا میں چند دوسرے پہلو ذرا تفصیل سے واضح کرنا چاہتا ہوں. سب سے پہلی چیز یہ ہے کہ اگر اس آیت میں عبادت کے معنے صرف پرستش لیے جائیں تو نہ صرف یہ کہ قرآن کی متعدد آیات سے اس کا تصادم ہوگا بلکہ فی الواقع پورے قرآن سے یہ مفہوم ٹکرا جائے گا میں یہاں چند آیات پیش کرتا ہوں۔

## سورۂ البقرہ کی آیت ۳۰ تا ۳۹

(۱) اگر صرف سورہ بقرہ کی ان آیتوں کو سامنے رکھ لیا جائے جن میں انسان کی تخلیق سے متعلق سرگزشت بیان کی گئی ہے اور جس کی تفصیل اوپر کے صفحات میں گزر چکی تو یہ سمجھنا دشوار نہیں ہے کہ سورۂ ذاریات کی اس آیت میں "عبادت" کو صرف پرستش کے معنے میں لینا کسی طرح صحیح نہیں ہے ورنہ آیت خلافت اور آیت عبادت میں ناقابلِ حل تضاد اور تناقض پیدا ہو جائے گا یہ بات پہلے مدلل طور پر لکھی گئی ہے کہ انسان کو دنیا میں اللہ کا خلیفہ بنا کر بھیجا گیا ہے اور یہ بھی واضح کیا جا چکا ہے کہ یہ نیابت الٰہی کس چیز میں ہے اس لیے انسان کے ذمے جو عبادت کی گئی ہے وہ صرف پرستش کبھی نہیں ہو سکتی، بلکہ اس کے ساتھ زندگی کے ہر معاملے میں خواہ اس کا تعلق انفرادی زندگی سے ہو یا اجتماعی زندگی سے اللہ کی کامل اطاعت بھی ضروری ہے انسان کے ذمے جو عبادت کی گئی ہے وہ پرستش اور اطاعت و بندگی کا مجموعہ ہے صرف پرستش نہیں۔

## سورۂ احزاب کی آیت ۷۲

(۲) سورۂ احزاب کے اخیر رکوع آیت ۷۲ میں اللہ نے ذکر فرمایا ہے کہ اس نے آسمانوں، زمین اور پہاڑوں کے سامنے "امانت" پیش کی لیکن ان سب نے اس کو قبول کرنے سے انکار کر دیا اور خوفزدہ ہو گئے لیکن انسانوں نے وہ بارِ امانت اٹھا لیا۔

آسماں بارِ امانت نتوانست کشید — قرعۂ فال بنام منِ دیوانہ زدند

سوال یہ ہے کہ وہ کون سی امانت تھی جسے قبول کرنے سے آسمان، زمین اور پہاڑ تھرا گئے اور انسان نے اسے قبول کر لیا؟ کیا صرف اللہ کی پرستش؟ ظاہر ہے کہ یہ جواب صحیح نہیں۔ اس لیے کہ جہاں تک اللہ کی تسبیح و تقدیس اور اس کی پرستش کا تعلق ہے۔ آسمان زمین پہاڑ بلکہ پوری کائنات اس کام میں اپنے یوم پیدائش سے لگی ہوئی ہے اور لگی رہے گی۔ قرآن کہتا ہے:

وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ وَلٰکِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِیْحَهُمْ

ہر شے اللہ کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح کر رہی ہے لیکن تم ان کی تسبیح سمجھتے نہیں۔

ایک دوسری جگہ فرمایا:-

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یَسْجُدُ لَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ وَالْجِبَالُ وَالشَّجَرُ

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ کو سجدہ کرتے ہیں وہ سب جو آسمانوں میں ہیں اور جو زمین میں ہیں اور سورج، چاند ستارے، پہاڑ، درخت

وَالدَّوَابُّ وَكَثِيْرٌ مِّنَ النَّاسِ (سجدہ) جانور اور بہت سے انسان ۔

ایک دوسرے مقام پر فرمایا:

| | |
|---|---|
| أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَالطَّيْرُ صٰفّٰتٍ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهُ وَتَسْبِيْحَهُ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ۝ (النور ر ۶) | کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اللہ کو یاد کر رہے ہیں وہ سب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں ہیں اور پرندے پر کھولے ہوئے۔ ہر ایک کو اپنی عبادت اور تسبیح کا طریقہ معلوم ہے اور جو کچھ وہ کر رہے ہیں اللہ اسے جانتا ہے۔ |

یہ تین آیتیں بھی یہ جاننے کے لیے کافی ہیں کہ کائنات کی ہر شے اللہ کی پرستش میں مشغول ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ سب کے سب اطاعت گزار اور فرمانبردار بھی ہیں سورۂ بقرہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهُ بَلْ لَّهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ كُلٌّ لَّهُ قٰنِتُوْنَ ۝ (ر ۱۴) | اور وہ کہتے ہیں کہ اللہ کا کوئی لڑکا ہے۔ اس کی ذات ان باتوں سے پاک ہے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے سب کا مالک ہے اور سب اس کے تابعدار ہیں۔ |

پھر یہ تابعداری و اطاعت گزاری جبر و زور سے نہیں۔ بلکہ خوشی اور رغبت کے

ساتھ ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اسْتَوٰی اِلَی | پھر وہ آسمان کی طرف متوجہ |
| السَّمَاءِ وَھِیَ دُخَانٌ | ہوا۔ اس حال میں کہ وہ دھواں |
| فَقَالَ لَھَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِیَا | تھا۔ اس نے آسمان اور زمین |
| طَوْعًا اَوْ کَرْھًا قَالَتَا | سے کہا۔ بطوع و رغبت آؤ یا |
| اَتَیْنَا طَائِعِیْنَ ▪ | بجبر و زور۔ ان دونوں نے کہا ہم رغبت |
| (حٰمٓ السجدۃ ۲) | اور خوشی کے ساتھ حاضر ہیں۔ |

آسمان و زمین، سورج اور چاند، درخت اور پہاڑ، چرند و پرند کو ہم مجبور صرف اس معنے میں کہتے ہیں کہ جو خدمت ان کے ذمے لگائی گئی ہے وہ اس سے سرتابی کی مجال نہیں رکھتے اس معنے میں نہیں کہ جو خدمت و پرستش ان کے ذمے کی گئی ہے وہ اسے بجبر و اکراہ انجام دے رہے ہیں۔ نہیں بلکہ سب کے سب اللہ کے حضور بطوع و رغبت سر بسجود ہیں اور جو خدمت بھی انجام دے رہے ہیں پوری خوشی سے انجام دے رہے ہیں۔

ان آیتوں کو پڑھیے اور اس کے بعد سورۂ احزاب کی آیت امانت کا مطالعہ کیجیے تو صاف معلوم ہوگا کہ اللہ نے آسمانوں، زمین اور پہاڑوں کے سامنے جو امانت پیش کی تھی اور جسے قبول کرنے سے انہوں نے انکار کیا وہ ہر گز وہ خدمت اور وہ پرستش نہیں ہو سکتی جسے وہ اپنے پیدائش سے انجام دیتے رہے تھے، بلکہ یہ امانت کوئی اور شے تھی جسے قبول کرنے کے وہ اہل نہ تھے۔ اس تفصیل سے یہ سوال پھر لوٹ آیا ہے کہ وہ امانت کیا تھی جسے قبول کرنے سے انہوں نے انکار کیا

انسان نے قبول کر لیا۔

اس سوال کا صحیح جواب یہ ہے کہ وہ امانت دنیا میں خلافت و نیابت تھی جسے قبول کرنے سے پوری کائنات تھرا اٹھی۔ ایک ایسا عہدہ تکلیف؛ ایک ایسی باشعور و با اختیار ذمہ داری جس کی ٹھیک ٹھیک ذمہ داری پر سلطان کائنات کی خوشنودی اور اس کی لہلہاتی ہوئی جنت کا وعدہ اور جس میں خیانت و نافرمانی کے کرتوت پر اس کے غضب اور بھڑکتی ہوئی جہنم کی وعید تھی اور یہ بات ظاہر ہو کہ اللہ نے انسان کو صرف اپنی پرستش کا مکلف نہیں قرار دیا ہے بلکہ بہت سے فرائض و واجبات کا مکلف قرار دیا ہے اس لیے اگر سورۃ ذاریات کی آیت میں عبادت کا مفہوم صرف پرستش لیا جائے تو سورۃ احزاب کی آیت امانت سے ٹکراؤ پیدا ہو گا۔

## سورہ ہود کی آیت

سورۃ ہود آیت ۷ میں فرمایا:۔

"اور وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا جب کہ اس سے پہلے اس کا عرش پانی پر تھا تاکہ تم کو آزما کر دیکھے کہ تم میں کون بہتر عمل کرنے والا ہے"

یہی مضمون ایک دوسرے انداز میں سورہ کہف آیت (۷) میں یوں ادا کیا گیا ہے

"یہ جو کچھ سروسامان زمین پر ہے اس کو ہم نے زمین کی زینت بنایا ہے تاکہ ان لوگوں کو آزمائیں کہ ان میں کون بہتر عمل کرنے والا ہے"

سورہ ملک آیت (۲) میں ارشاد ہوا:۔

| | |
|---|---|
| اَلَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَ الْحَیٰوۃَ لِیَبْلُوَکُمْ اَیُّکُمْ اَحْسَنُ عَمَلاً ؕ | جس نے موت اور زندگی پیدا کی تاکہ تم کو جانچے تم میں کون اچھا عمل کرتا ہے۔ |

ان آیتوں نے واضح الفاظ میں بتایا کہ صرف انسان ہی کی تخلیق نہیں، بلکہ یہ سارا ہنگامۂ وجود جس غرض سے برپا کیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ انسان کے حسن عمل کی آزمائش کی جائے یہ دیکھا جائے کہ ان میں کون اچھے عمل کرتا ہے اور کون برے عمل، آسمان و زمین پر انسان کو بسا کر اس کے عمل کی آزمائش کی جائے اب سوال یہ ہے کہ "اچھا عمل" کیا صرف خدا کی پرستش میں محدود ہے؟ کیا قرآن سے معمولی واقفیت رکھنے والا مسلمان بھی اس طرح کی بات کہہ سکتا ہے؟ سورۂ انعام کی آخری آیت میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| وَھُوَ الَّذِیْ جَعَلَکُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ وَ رَفَعَ بَعْضَکُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّیَبْلُوَکُمْ فِیْ مَآ اٰتٰکُمْ ۔ | وہی ہے جس نے تم کو زمین کا خلیفہ بنایا اور تم میں سے بعض کو بعض کے مقابلہ میں بلند درجے دیئے تاکہ جو کچھ تم کو دیا ہے اس میں تمہاری آزمائش کرے۔ |

سوال یہ ہے کہ انسان کو جو کچھ دیا گیا ہے کیا اس کی آزمائش صرف پرستش سے پوری ہو جاتی ہے؟ اگر انسانی اعمال کے دائرے میں پرستش کے علاوہ بھی بہت سے اعمال داخل ہیں اور یقیناً داخل ہیں اور اگر انسان کے زیر تصرف دنیا میں بہت سی چیزیں دی گئی ہیں جن میں اس کی آزمائش مقصود ہے تو پھر سورۂ ذاریات میں عبادت

کے معنے صرف پرستش لینا کسی طرح بھی صحیح ہے؟ اور اگر یہ مفہوم لیا جائے تو کیا ان آیتوں سے اس کا تصادم نہیں ہوتا؟ اس طرح کا تضاد تو کسی عاقل انسان کے کلام میں بھی نہیں پایا جانا چاہیے اللہ رب العلمین کے کلام میں کس طرح پایا جائے گا۔ کہ کہیں تو وہ کہہ دے کہ انسان کو ہم نے دنیا میں اپنا نائب بنا کر بھیجا ہے کہیں کہے کہ ہم نے اس کو ایک ایسی امانت سپرد کی ہے جس کو قبول کرنے سے آسمان پہاڑ اور پہاڑ بھی لرز اٹھے۔ کہیں کہے کہ ہم نے سارا ہنگامہ وجود انسان کے اعمال و تصرفات کی آزمائش کے لیے برپا کیا ہے اور سورۂ ذاریات میں یہ فرما دے کہ ہم نے انسان کو صرف اپنی پرستش کے لیے پیدا کیا ہے۔ جو لوگ پرستش کے سوا زندگی کے دوسرے معاملات میں اللہ کی اطاعت سے راہ فرار اختیار کرنے کے لیے سورۂ ذاریات کی زیر بحث آیت کو استعمال کرتے ہیں ان سے گفتگو نہیں۔ ہاں جو لوگ واقعی خدا کے فرمان بردار بندے کی حیثیت سے زندگی بسر کرنا چاہتے ہیں انہیں ضرور غور کرنا چاہیے کہ انہوں نے اس آیت میں عبادت کے معنے صرف پرستش لے کر کس قدر دھوکا کھایا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ قرآن میں جہاں کہیں بھی اللہ نے اپنی عبادت کا مطالبہ کیا ہے اس میں اس کی والہانہ پرستش اور غلامانہ اطاعت دونوں داخل ہیں اور انسانی زندگی کا کوئی شعبہ اس کی عبادت کے دائرے سے خارج نہیں ہے مسجد میں جا کر نماز پڑھنا بھی عبادت ہے اور بازار میں بیٹھ کر صداقت و دیانت کے ساتھ تجارت کرنا بھی عبادت ہی ہے۔

**اللہ کی پرستش کس طرح کی جائے**

(۴) اگر سورۂ ذاریات کی آیت میں عبادت کے معنے صرف پرستش ہیں

اطاعت اس میں داخل نہیں تو سوال یہ بھی ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی پرستش کس طرح کی جائے؟ کیا ہر انسان کو اس بات کا اختیار حاصل ہے کہ وہ جس طرح چاہے اللہ کی پرستش کرے؟ اگر اختیار حاصل نہیں ہے بلکہ اس میں اللہ کے احکام کی اطاعت ضروری ہے تو ثابت ہو گیا کہ اس آیت میں عبادت کے معنے صرف پرستش نہیں ہیں پرستش اور اطاعت دونوں ہی ہیں اور اگر یہ کہا جائے کہ انسان صرف پرستش میں خدا کی اطاعت کا مکلّف ہے اور دوسرے معاملات میں مکلف نہیں ہے تو دوسرا سوال یہ پیدا ہو گا کہ اس تفریق کی دلیل کیا ہے اس تفریق کے لیے کوئی عقلی اور شرعی دلیل لانا ممکن ہے؟

صحیح بات یہ ہے کہ جو لوگ عبادت کو صرف پرستش کے معنے میں لیتے ہیں وہ سوچ سمجھ کر یہ بات نہیں کہتے اس لیے کہ کوئی مخلص مسلمان اس تفریق کا قائل نہیں ہو سکتا کہ اعمال پرستش میں تو انسان خدا کی اطاعت کا مکلّف ہے اور دیگر معاملات میں مکلّف نہیں ہے اور نہ یہ کہہ سکتا ہے کہ پرستش کے سوا انسان کسی اور چیز کا مکلف نہیں ہے۔

اگر ذرا گہرائی میں اتر کر دیکھیے تو واقعہ یہ ہے کہ کوئی پرستش بھی اطاعت سے خالی نہیں ہوتی کبھی اس کی اطاعت ہوتی ہے جس کی پرستش کی جارہی ہے اور کبھی پرستش کسی کی ہوتی ہے اور اطاعت کسی اور کی یہاں تک کہ پتھر کے بتوں کی پرستش بھی اطاعت سے خالی نہیں ہوتی وہاں یا تو آبا۔ واجداد کی اطاعت ہوتی ہے۔ یا شیطان کی یا اپنے نفس کی۔

اتنی وضاحت کے بعد اس کی ضرورت نہ تھی کہ مَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ

اِلَّا لِيَعْبُدُوْنَ ہ کے بارے میں مفسرین قرآن کی تفسیریں نقل کی جاتیں لیکن مزید توثیق کے طور پر امام رازی کی تفسیر نقل کر رہا ہوں۔ وہ اس آیت کی تفسیر میں ایک سوال قائم کر کے اس کا جواب دے رہے ہیں۔

## امام رازیؒ کی تفسیر

| | |
|---|---|
| ما العبادۃ | وہ عبادت کیا ہے جس کے لیے |
| التی خلق | جن و انس پیدا کیے گئے ہیں؟ ہم |
| الجن و الانس لها؟ قلنا | کہتے ہیں کہ وہ امر الٰہی کی تعظیم اور |
| التعظيم لامر الله والشفقة | خلق خدا پر شفقت ہے اس کے لیے ان |
| على خلق الله فان هذين | دو نوعوں سے کوئی شریعت خالی نہیں |
| النوعين لم يخل شرع منهما | رہی ہے۔ ہاں ان دونوں نوعوں |
| واما خصوص العبادات والشرائع | کی عبادات اور جزئی احکام اپنی وضع |
| مختلفة فيها بالوضع والهيئة | و ہیئت قلت و کثرت ازمان و مکان |
| والقلة والكثرة والزمان | اور شرائط و ارکان کے لحاظ سے |
| والمكان والشرائط | مختلف رہے ہیں اور چونکہ ایسی تعظیم |
| والاركان ولما كان | جو اللہ ذو الجلال والاکرام کے لائق |
| التعظيم اللائق بذي | ہو صرف عقل سے معلوم نہیں ہو سکتی |
| الجلال والاكرام لا يعلم | اس لیے اس میں شرعی احکام کی پیروی |
| عقلا لزم اتباع الشرائع | اور قول رسول کی اتباع لازمی ہوگی |
| فيها والاخذ بقول الرسل | اس لیے اللہ نے رسول بھیج کر اور |
| عليهم السلام فقد انعم الله | عبادت کی ان دونوں نوعوں کے |

علی عبادہ بارسال الرسل وایضاح السبیل فی نوعی العبادۃ (تفسیر کبیر ج ۷) | طریقے واضح کرکے اپنے بندوں پر احسان فرمایا ہے۔

اس عبارت سے بھی یہ صراحت معلوم ہوا کہ سورہ ذاریات کی اس آیت میں عبادت صرف پرستش کے معنے میں نہیں ہے بلکہ اس عبادت کے دائرے میں حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں داخل ہیں اور انسان عبادت کی ان دونوں قسموں کا مکلف ہے۔ عبادت کی دو قسمیں ہیں، ایک کا تعلق حقوق اللہ سے ہے اور دوسری کا حقوق العباد سے اللہ کا حق ادا کرنا بھی عبادت ہے اور بندوں کا حق ادا کرنا بھی عبادت ہے اور انسان کی تخلیق ان دونوں ہی عبادت کے لیے ہوئی ہے۔ امام رازی کی اس تصریح سے بھی یہ بات واضح ہوئی کہ انسان پورے دین اسلام کی پیروی کے لیے پیدا کیا گیا ہے۔ کیونکہ دین اسلام حقوق اللہ اور حقوق العباد کے مجموعے کا نام ہے دین کا کوئی حکم بھی لے لیجے اس کا تعلق حقوق اللہ سے ہوگا یا حقوق العباد سے یا دونوں سے اس کا کوئی حکم ایسا نہیں ہے جس کا تعلق نہ اللہ کے حق سے ہو اور نہ بندے کے حق سے۔

اس تفصیل سے پوری طرح یہ بات واضح ہوگئی کہ سورہ ذاریات کی اس آیت کا غلط مطلب نکال کر جو لوگ صرف نماز روزے، تسبیح و تہلیل اور اسی طرح کے دوسرے مظاہر پرستش ہی کو عبادت سمجھتے ہیں اور زندگی کے دوسرے معاملات میں اللہ و رسول کے احکام کی اطاعت کو عبادت نہیں سمجھتے وہ سخت دھوکے میں مبتلا ہیں۔ آخرت میں تو جو کچھ ہوگا وہ تو ظاہر ہی، اس دنیا میں بھی اس غلط فہمی نے امت مسلمہ کو بہت نقصان پہنچایا ہے اور پہنچا رہی ہے۔

اگر کوئی شخص یا گروہ ان دلائل کو تسلیم نہیں کرتا اور اپنے آپ کو جنّات کا خلیفہ سمجھنے اور عبادت کو صرف پرستش میں محدود کرنے پر اصرار کرتا ہے تو اس کو اس کا اختیار ہے۔ مگر ہر کس بقدر ہمت اوست۔



# اُمّتِ مُسلمہ کا نصبُ العین

آیتِ خلافت وَاِذْ قَالَ رَبُّکَ لِلْمَلٰٓئِکَۃِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً
اور آیتِ عبادت (وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنَ)
سے عمومی انداز میں امت مسلمہ کا نصب العین اور اس کی حیثیت واضح ہوئی
تھی لیکن قرآن نے اسی پر اکتفا نہیں کیا ہے بلکہ مخصوص طور پر بھی امت مسلمہ
کے منصب کی توضیح کی ہے۔ سورۂ بقرہ کی آیت ۱۴۳ پڑھیے۔

| | |
|---|---|
| وَکَذٰلِکَ جَعَلْنٰکُمْ | اور اسی طرح ہم نے تمہیں ایک |
| اُمَّۃً وَّسَطًا | بیچ کی امت بنایا تاکہ تم لوگوں |
| لِّتَکُوْنُوْا شُھَدَآءَ عَلَی النَّاسِ وَیَکُوْنَ | پر گواہ ہو اور رسول تم پر |
| الرَّسُوْلُ عَلَیْکُمْ شَھِیْدًا (البقرہ ۱۷) | گواہ ہو۔ |

قرآن کی موجودہ ترتیب کے لحاظ سے یہ سب سے پہلی آیت ہے جو براہِ
راست امتِ مسلمہ کے منصب کی وضاحت کرتی ہے۔ میں یہاں شیخ محمد عبدہٗ
اور سید رشید رضا مصری کی تفسیر و تشریح کا حاصل اپنی زبان میں درج کرتا ہوں۔

وسط، عدل و خیر کو کہتے ہیں وہ اسی طرح کہ کسی امر میں ستے مطلوب پر زیادتی افراط ہے اور کمی تفریط و تقصیر ہے افراط و تفریط میں سے ہر ایک سیدھے اور ٹھیک راستے سے انحراف ہے اس لیے ان میں ہر ایک شر ہے اور قابل مذمت ہے۔ اور خیر وہ نقطۂ اعتدال ہے جو کسی امر کے دونوں کناروں کے درمیان ہوتا ہے۔ یہاں یہ سوال ہوتا ہے کہ اس آیت میں لفظ "وسط" کیوں اختیار کیا گیا جب کہ مقصود اس امت کے خیر امت ہونے کا اعلان کرنا ہے۔ خیر کے صریح لفظ کو چھوڑنے کی وجہ کیا ہے؟ اس سوال کا پہلا جواب یہ ہے کہ لِتَكُونُوا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ میں جو علت بیان کی گئی ہے یہ لفظ اس کے لیے بطور تمہید اختیار کیا گیا ہے کیونکہ کسی شے کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ اس کا عارف بھی ہو اور عارف وہی ہوگا جو دو کناروں کے درمیان ہو وہ ایک کنارے کو ایک جانب سے دیکھے گا اور دوسرے کو دوسری جانب سے اور جو ایک کنارے پر ہوگا وہ دوسرے کنارے کی حقیقت حال سے ناواقف ہوگا بلکہ وہ دسط کی حقیقت حال سے بھی لاعلم ہوگا۔ دوسرا جواب یہ ہے کہ لفظ وسط سے امت مسلمہ کے خیر امت ہونے کا سبب بھی معلوم ہو رہا ہے یعنی اس کا مطلب یہ ہے کہ مسلمان بہترین امت اس لیے ہیں کہ وہ امت وسط ہیں وہ نہ تو دین میں غلو کر کے افراط اختیار کرتے ہیں اور نہ کمی کر کے تفریط کے مرتکب ہوتے ہیں وہ عقائد، اعمال اور اخلاق سبھی چیزوں میں توسط و اعتدال کے مرکز پر مقیم ہیں۔

بات یہ ہے کہ لوگ ظہور اسلام سے قبل دو قسموں میں بٹے ہوئے تھے

ایک قسم تو وہ تھی جس پر مادیت چھائی ہوئی تھی اس کے نزدیک جسمانی لذت اندوزیوں کے سوا دوسری کوئی چیز قابل لحاظ نہ تھی۔ اس قسم میں یہود و مشرکین داخل تھے دوسری قسم دوسرے کنارے پر تھی وہ دنیا اور دنیا کی تمام جسمانی لذتوں کے ترک ہی کو خالص روحانیت سمجھتی تھی اس قسم میں نصاریٰ صابئین اور ہندوستانی بت پرستوں کے چند گروہ داخل تھے۔ ان دونوں قسموں کے مقابلے میں امت اسلامیہ کے لیے اللہ نے ان کے دین میں روح اور جسم دونوں کے حق کو جمع کر دیا۔ دین اسلام تمام حقوق کا جامع ہے اس لیے کہ انسان جسم بھی ہے اور روح بھی حیوان بھی ہے اور فرشتہ بھی گویا اس آیت میں اللہ نے امت مسلمہ کو امت وسط بنانے کی خوشخبری اس معنے میں ہے کہ یہی امت جسم و روح دونوں کے حقوق کی عارف ہو اور دونوں کے کمال تک ارتقار کرے گی۔

لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ - اس ٹکڑے کا مطلب یہ ہے کہ ہم نے تم کو امت وسط بنایا تاکہ تم حق کے گواہ بنو ان لوگوں پر بھی جو محض مادہ پرست اور دینی پہلو سے تفریط و تقصیر کے مرتکب ہیں اور ان لوگوں پر بھی جنہوں نے اپنے آپ کو محض روحانیت کے حوالے کر دیا ہے :-

کیونکہ یہ لوگ بھی دین میں غلو کرنے والے ہیں تم ان لوگوں کے مقابلے میں بھی گواہی دو گے جو (ان ھِیَ اِلَّا حَیَاتُنَا الدُّنْیَا نَمُوتُ وَنَحْیٰ وَمَا یُھْلِکُنَا اِلَّا الدَّھْرُ) کے قائل ہیں اور تمہاری گواہی یہ ہوگی کہ ایسے لوگ صرف حیوانیت کی طرف مائل ہیں اور انہوں نے اپنی

انسانی استعداد کو۔ روحانی فضائل و خصوصیات سے محروم ہو کر۔ ختم کر لیا ہے۔ اور تم ان لوگوں کے مقابلے میں بھی گواہی دو گے جو دین میں غلو کرتے ہیں اور جن کا قول یہ ہے کہ انسان کا جسم روح کا قید خانہ ہے اور اس کے لیے عقوبت و سزا ہے اس سزا کے نجات پانے کا طریقہ یہ ہے کہ تمام جسمانی لذتوں سے اپنے کو الگ کر لیں جسم کو سزا دیں اور نفس کو ان چیزوں سے محروم کر دیں جو اللہ نے اس دنیوی زندگی کے لیے مہیا کی ہیں ان لوگوں کے مقابلے میں تمہاری گواہی یہ ہو گی کہ انہوں نے راہ اعتدال چھوڑ دی ہے اور جسموں اور ان کی زندگی بخش قوتوں کو سزا دے کر انہوں نے اپنی روح پر بھی ظلم کیا ہے تم اس گروہ کے خلاف بھی گواہی دو گے اور اس گروہ کے خلاف بھی گواہی دو گے۔ اس طرح تم اپنے اعتدال اور تمام امور میں اپنے توسط کی وجہ سے دنیا کی تمام امتوں سے سبقت لے جاؤ گے کیونکہ جس چیز کی تمہیں ہدایت دی گئی ہے وہ انسانی کمال کا وہ درجہ ہے جس کے بعد کوئی کمال نہیں ہے۔ دین اسلام کا ماننے والا ہر حقدار کا حق ادا کرتا ہے وہ اپنے رب کے حقوق، اپنے نفس کے حقوق اپنے جسم کے حقوق، اپنے قرابت مندوں کے حقوق اور تمام انسانوں کے حقوق ادا کرتا ہے۔

وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا ۔ اس ٹکڑے کا مطلب یہ ہے کہ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی مرتبہ اعتدال و توسط کی کامل ترین مثال ہیں اور آپ ہی کی سیرت و شریعت کی پیروی کر کے یہ امت امتِ وسط

بن سکتی ہے لوگوں میں کس نے آپ کی سنت کی پیروی کی اور کس نے اپنے لیے بدعت کا راستہ اختیار کیا۔ اس مقدمے کے قاضی و حاکم اللہ کے رسول ہی ہیں جس طرح یہ امت اپنے جسمانی و روحانی ارتقاء کے ذریعہ دوسرے لوگوں کے خلاف گواہی دے گی کہ انہوں نے راہ اعتدال گم کر دی اسی طرح اللہ کے رسول متبع سنت امتیوں کے لیے گواہی دیں گے کہ یہ لوگ ہدایت کی صراط مستقیم پر ثابت قدم رہے گویا اس ٹکڑے میں یہ بات کہی گئی ہے کہ تمہارے لیے اعتدال و توسط کا وصف اسی وقت ثابت و متحقق ہو گا جب تم اپنے عمل کو رسول خدا کی سیرت اور آپ کے اسوۂ حسنہ کے مطابق رکھ کر اس کی محافظت کرو گے اور اگر تم نے اس راہ سے انحراف کیا تو رسول خدا اپنی ذات اور اپنے دین و سیرت کے ساتھ تمہارے خلاف اس کی گواہی دیں گے کہ تم ان کی اس امت میں داخل نہیں ہو جن کی تعریف اللہ نے اپنی کتاب کی اس آیت اور (کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ الخ) کی آیت میں کی ہے بلکہ تم بدعت کی وجہ سے توسط و اعتدال سے خارج ہو جاؤ گے اور کسی ایک کنارے پر جا پڑو گے جیسا کہ ایک عربی شاعر نے کہا ہے اور زمخشری نے اس آیت کی تفسیر میں اس شعر سے استشہاد بھی کیا ہے۔

وہ محفوظ وسط تھی پھر حوادث نے اسے گھیر لیا یہاں تک کہ وہ ایک کنارہ ہو گئی

یہاں ایک سوال اور پیدا ہوتا ہے کہ جب اس آیت میں ایک بڑے عطیہ اور ایک بڑی نعمت کی مہتم بالشان خبر دی گئی ہے تو پھر اس کو تحویل قبلہ کی

گفتگو میں ضمناً جملہ معترضہ کے طور پر کیوں لایا گیا اس کو ابتدائے الگ سے یا جہاں اللہ نے اپنی نعمتیں شمار کرائی ہیں اس سیاق میں کیوں نہ لایا گیا اس کا جواب یہ ہے کہ اللہ کو معلوم تھا کہ تحویل قبلہ کا مسئلہ عنقریب ایک بڑے فتنے کا سبب بننے والا ہے اور عنقریب اہل کتاب یہ کہتے سنے جائیں گے کہ محمدؐ اپنے رب کی طرف سے کسی واضح دلیل پر نہیں ہیں اس لیے کہ انہوں نے اپنا قبلہ بدل دیا اور اگر اللہ نے ان کو بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے کا حکم دیا ہوتا تو پھر وہ دوبارہ اس سے رجوع نہ کرتا اور انہیں اس قبلے سے نہ پھیرتا جو انبیاء علیہم السلام کا قبلہ ہے اور منافقین کہیں گے کہ انہوں نے پہلے بیت المقدس کی سمت اہل کتاب کو اپنی طرف مائل کرنے کیلئے نماز پڑھی پھر ان پر اپنے وطن کی محبت اور اسکی تعظیم غالب آگئی اس لیے وہ پھر کعبے کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے لگے لہٰذا وہ اپنے دین کے معاملے میں کسی یقین پر نہیں ہیں بلکہ مضطرب الخیال ہیں۔ اس قسم کے شبہے اشبہہ کرنے والوں کی فکری بے اعتدالی کی دلیل ہونے کے باوجود مسلمانوں پر اثر انداز ہونے والے مطمئن اور راسخ الایمان مسلمان دین میں لوگ کے شکوک اور دوسروں کو شک میں مبتلا کرنے کی وجہ سے محزون و مغموم ہوتے اور ضعیف و غیر راسخ مسلمان ممکن تھا کہ مضطرب اور متزلزل ہو جاتے یہ سبب تھا کہ اللہ نے پہلے ہی مسلمانوں کو خبر دے دی کہ تحویل قبلہ کے بعد شکوک اور جنگ انگیزی کی ایک آندھی اٹھنے والی ہے اور ساتھ ہی ساتھ اس نے ان شکوک و شبہات کے مقابلے کیلئے مسلمانوں کو دلیل و برہان کی تلقین بھی کی اور انہیں یہ بھی بتایا کہ تمام امور

کے درمیان ان کا درجہ امتِ وسط کا ہے جو نہ غلو کرتی ہے اور ظاہری سطح پر رک جاتی ہے، بلکہ ہر حکم کی حقیقت تک پہنچنے کے لیے کوشش کرتی ہے اور انہیں یہ بھی بتایا کہ وہ لوگ تمام امور میں اپنے اعتدال اور دین کے حقائق و اسرار کے فہم کی وجہ سے دوسرے تمام انسانوں پر گواہ اور حجت ہیں دینی حقائق میں سے ایک اہم حقیقت یہ ہے کہ جس قبلے کی طرف رخ کر کے وہ نماز پڑھتے ہیں اس کی اہمیت صرف یہ ہے کہ اللہ کی طرف توجہ کے وقت تمام اہل ملت کی جہت اور ہیئت ایک ہو۔

چونکہ تمام جہات کی نسبت اللہ کی طرف ایک ہی ہے کیونکہ وہ کسی جہت میں بھی محدود و محصور نہیں ہے اس لیے کسی متعین سمت کے التزام میں اللہ و رسول کے حکم کی پیروی ضروری ہے امر خداوندی کے بغیر بطور خود کسی جہت کی تعیین خواہش نفس کی پیروی اور ایک ایسی تخصیص ہوگی جس کی کوئی دلیل نہ ہو اور یہ دونوں باتیں ایسی ہیں کہ جن کو کوئی معتدل المزاج عاقل اپنے لیے پسند نہیں کر سکتا۔ ہاں وہ تحویل قبلہ کی حکمت جاننے کی خواہش کر سکتا ہے اس لیے اللہ نے مسلمانوں کو اس کی حکمتیں بتائیں۔ اس طرح یہ آیت شکوک و شبہات کے گھپ اندھیرے میں ایک روشن چراغ بن گئی جو مسلمانوں کے آگے چلتا ہے اور افراط و تفریط کے درمیان مذبذب احمقوں کی احمقانہ تنقید کے مقابلے کے لیے حکمت و بصیرت عطا کرتا ہے۔ بخدا یہ قرآن کی ایسی بلند درجہ بلاغت ہے جس سے بلند کسی درجے کا تصور نہیں کیا جا سکتا۔

(تفسیر المنار، جلد ۲)

شیخ محمد عبدہٗ اور سید رشید رضا مصری رحمہما اللہ کی یہ تشریح بہتر اور جامع تشریح ہے۔ اس سے بات پوری طرح واضح ہو جاتی ہے کہ اس آیت میں امتِ مسلمہ کو جو منصب عطا کیا گیا ہے، اور قول و عمل، گفتار و کردار دونوں ہی کے لحاظ سے اس کو توسط و اعتدال کے جس مقام کا شاہد بنا کر کھڑا کیا گیا ہے اس کی ذمہ داری کتنی عظیم ہے۔

مولانا ابوالحسن علی ندوی اپنی تازہ کتاب "مسلم ممالک میں اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش" میں لکھتے ہیں:

"امتِ اسلامیہ آخری دینی پیغام کی حامل ہے اور یہ پیغام اس کے تمام اعمال اور حرکات و سکنات پر حاوی ہے اس کا منصب قیادت و راہنمائی اور دنیا کی نگرانی و احتساب کا منصب ہے۔ قرآن مجید نے بہت قوت اور صراحت کے ساتھ اعلان کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ | (اے پیروانِ دعوتِ اسلامی) تم تمام امتوں میں بہتر امت |
| اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ | ہو جو لوگوں (کی ارشاد و اصلاح) |
| بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ | کے لیے ظہور میں آئی ہے، |
| عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ | تم نیکی کا حکم دینے والے، |
| بِاللّٰهِ ؕ | برائی سے روکنے والے اور |
| (آلِ عمران - ۱۱۰) | اللہ پر سچا ایمان رکھنے والے ہو۔ |

دوسری جگہ کہا گیا ہے:

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا — اور اسی طرح تو ہم نے تمہیں امتِ وسط بنایا ہے تاکہ تم دنیا کے لوگوں پر گواہ ہو۔

اس لیے اس کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ اس امت کی کی جگہ قافلہ کے پیچھے اور حاشیہ برداروں کی صف میں ہو۔ اور وہ دوسری اقوام کے سہارے زندہ رہے اور قیادت و رہنمائی امر و نہی اور دینی و فکری آزادی کے بجائے تقلید اور نقل، اطاعت و سپراندازی پر راضی اور مطمئن ہو۔

(ص ۲۰۲-۲۰۱)

سورہ بقرہ کی آیت ۱۴۳ کے بارے میں اس جدید دور کے ان علماء کی تفسیر و تشریح کو نقل کرنا میں کافی سمجھتا ہوں۔ اس آیت کے بارے میں تین سوالات سامنے آتے ہیں:

## تین سوالات

(۱) امتِ مسلمہ کو یہ شہادت کہاں دینی ہوگی، دنیا میں یا آخرت میں یا دونوں جگہ۔

(۲) کیا اس آیت میں عملی شہادت مراد نہیں ہے۔

(۳) کیا شہادت (گواہی) صرف قولی ہوتی ہے؟

اوپر شیخ محمد عبدہٗ، رشید رضا اور مولانا ابوالحسن علی ندوی کی جو رائیں نقل

کی گئی ہیں - ان میں تینوں سوالات کے جوابات موجود ہیں۔ لیکن مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہر سوال کے بارے میں یہاں تھوڑی سی مزید گفتگو کرلی جائے۔

## پہلے سوال کا جواب

پہلے سوال پر امام رازیؒ نے اپنی تفسیر میں مفصّل اور مدلل بحث کی ہے۔ ان کی پوری بحث کو یہاں نقل کرنا موجبِ طوالت ہے۔ اس لیے مختصراً میں وہ اقوال پیش کروں گا جن کا ذکر انہوں نے کیا ہے اور پھر ان کا فیصلہ اور محاکمہ نقل کروں گا۔

## شہادت دنیا اور آخرت دونوں جگہ دینی ہوگی

اس شہادت کے بارے میں اصلاً مفسرین کے صرف دو قول ہیں؛ ایک یہ کہ اس کا تعلق آخرت سے ہے اور دوسرا یہ کہ دنیا سے ہے۔ امام رازیؒ نے پہلے قول کی دو تقسیمیں کی ہیں۔ ایک یہ کہ آخرت میں امتِ مسلمہ کو یہ گواہی دینی ہوگی کہ تمام انبیاء سابقین نے اپنی امتوں کو خدا کا پیغام پہنچا دیا تھا۔ دوسرا یہ کہ اس امت کو خدا کے نافرمان لوگوں کے ان اعمال کے خلاف گواہی دینی ہوگی جن میں انہوں نے حق کی مخالفت کی تھی۔ اس طرح سب مل کر تین قول بن جاتے ہیں۔ امام رازیؒ کا اپنا خیال یہ ہے کہ اس آیت میں جس شہادت کا ذکر ہے وہ امتِ مسلمہ کو دونوں جگہ دینی ہوگی۔ دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ یہی وجہ ہے کہ

انہوں نے تیسرے قول یعنی دنیوی شہادت کی صحت پر دلیل پیش کرنے کے بعد آخر میں اپنا یہ فیصلہ دیا ہے:

| | |
|---|---|
| واعلم ان الدلیل | اور جان تو کہ وہ دلیل |
| الذی ذکرناہ علی صحۃ | جو ہم نے اس قول کی صحت |
| ھذا القول لا یبطل | پر دی ہے۔ وہ پہلے قولوں |
| القولین الاولین لا | کو باطل نہیں کرتی۔ اس لیے |
| نا بینا بھذہ الدلالۃ | کہ ہم نے اس دلیل سے یہ واضح |
| ان الامۃ ولابد ان | کیا ہے کہ اس امت کا دنیا |
| یکونوا شھودا فی الدنیا | میں گواہ ہونا ضروری ہے۔ |
| وھذا لا ینافی کونھم | اور یہ اس بات کے منافی نہیں |
| شھودا فی القیامۃ | ہے کہ یہ امت قیامت میں |
| ایضا علی الوجہ الذی | بھی گواہ ہو جس طرح حدیثوں |
| وردت الاخبار۔ | میں ذکر کیا گیا ہے۔ |

(تفسیر کبیر جلد ۲)

اور واقعہ یہی ہے کہ اخروی شہادت اور دنیوی شہادت میں کوئی تضاد نہیں ہے اس لیے اس کو آخرت کے ساتھ خاص کر دینے کی کوئی وجہ نہیں۔ بلکہ آخرت میں شہادت کے مقام پر وہی لوگ کھڑے کیے جائیں گے جنہوں نے دنیا میں خود حق کی شہادت دی ہو گی۔ آگے اس کی تفصیل آ رہی ہے پہلے سوال کے تحت یہ مختصر بات بتانے کے لیے پیش کی گئی ہے

کہ اس آیت میں دنیوی شہادت کا قول کوئی نیا قول نہیں ہے بلکہ ما قبل رازی سے
اب تک مسلسل نقل ہوتا چلا آرہا ہے۔

## دوسرے سوال کا جواب

دوسرے سوال کا جواب یہ ہے کہ اس آیت میں قولی شہادت کے ساتھ
عملی شہادت بھی مراد ہے بلکہ قیامت میں شہادت علی الناس کے بلند مقام پر
امتِ مسلمہ کے وہی لوگ کھڑے کیے جائیں گے جنہوں نے دنیا میں سچائی کی قولی
عملی دونوں گواہیاں دی ہوں گی۔

## قولی شہادت کے ساتھ عملی شہادت بھی مراد ہے

عن الضحاک۔ لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ
فی قولہ لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ یعنی بذالک الذین استقاموا علی الھدیٰ فھم الذین یکون شھداء علی الناس الناس لتکذیبھم رسول اللہ وکفرھم بایاتِ اللہ۔ (ابن جریر)

عَلَى النَّاسِ کے قول میں ضحاک کہتے ہیں کہ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو ہدایت پر ثابت قدم رہے تو وہی لوگ وہاں پر لوگوں پر گواہ ہوں گے۔ ان لوگوں پر جنہوں نے اللہ کے رسول کی تکذیب اور اس کی آیتوں کا انکار کیا ہوگا۔

اس عبارت میں ہمیں تین باتیں مل جاتی ہیں۔ ۱ یہ بھی کہ شہادت علی الناس
میں دنیوی شہادت داخل ہے۔ ۲ یہ بھی کہ اس آیت میں عملی شہادت مراد ہے

اور یہ بھی کہ شہادت قولی کے ساتھ عملی بھی ہوتی ہے کیونکہ استقامت علی الہدیٰ سے بلند عمل کا کوئی درجہ نہیں ہے۔

## قرآن کی دوسری آیت سے استدلال

قرآن کے طالب العلم کو یہ بات معلوم ہے کہ قرآن کے ایک مقام کو سمجھنے کے لیے دوسرے مقامات کی تفسیریں بھی بڑی کارآمد ہوتی ہیں۔ اس سلسلے میں سورۂ نساء کی آیت ۶۹ پڑھیے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ | اور جو اللہ و رسول کی |
| فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ | اطاعت کرے گا وہ ان لوگوں |
| اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ | کے ساتھ ہوگا جن پر اللہ نے |
| وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ | انعام کیا ہے۔ یعنی انبیاء صدیقین |
| وَالصّٰلِحِيْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ | شہداء اور صالحین اور یہ بڑے |
| رَفِيْقًا ؕ | اچھے رفیق ہیں۔ |

اس آیت میں شہداء سے کون لوگ مراد ہیں؟ اس کا جواب امام رازیؒ کی زبان سے سنیے:

| | |
|---|---|
| نقول الشهيد فعيل | ہم کہتے ہیں کہ شہید فعیل |
| بمعنى الفاعل وهو الذى | کا صیغہ ہے، فاعل کے معنی میں |
| يشهد بصحته دين الله | اور شہید وہ ہے جو دین اللہ |
| تارة بالحجة والبيان و | کے حق ہونے کی گواہی دیتا |
| اخرى بالسيف و | ہے کبھی دلیل و بیان سے اور کبھی |

والسنان فالشهداء هم القائمون بالقسط وهم الذين ذكرهم الله في قوله شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَائِمًا بِالْقِسْطِ ويقال للمقتول في سبيل الله شهيد من حيث انه بذل نفسه في نصرة دين الله وشهادته له بانه هو الحق وما سواه هو الباطل واذا كان من شهداء الله بهذا المعنى كان من شهداء الله في الآخرة كما قال وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ (تفسیر کبیر جلد ۳ ص ۲۶۹)

سیف وسنان سے۔ تو شہداء وہ لوگ ہیں جو عدل وانصاف پر قائم ہیں، اور وہ لوگ ہیں جن کا ذکر اللہ نے اپنے اس قول میں کیا ہے "اللہ گواہ ہے کہ اس کے سوا کوئی الٰہ نہیں ہے" اور اللہ کے راستے میں قتل ہونے والے کو شہید اس حیثیت سے کہتے ہیں کہ اس نے اپنی جان اللہ کے دین کی مدد میں صرف کی اور اس نے گواہی دی کہ وہی حق ہے اور اس کے سوا ہر دین باطل ہے اور جب وہ دنیا میں بایں معنے شہداء اللہ میں × میں ہوگا، جیسا کہ اللہ نے کہا ہے اور اسی طرح ہم نے تم کو امت وسط بنایا تاکہ تم لوگوں پر گواہ ہو۔

× تو آخرت میں بھی شہداء اللہ

امام رازیؒ نے امتِ مسلمہ کے شہداء کی ایک جامع تشریح کی ہے۔ اس سے چند باتیں بوضاحت معلوم ہوتی ہیں۔ ایک یہ کہ آیت البقرۃ کے شہداء علی الناس اور آیت النساء کے شہداء میں فرق نہیں ہے۔ دونوں سے ایک ہی گروہ مراد ہے اور اس

گروہ میں آیت آلِ عمران کے اولوالعلم بھی داخل ہیں۔ دوسری یہ کہ شہداء اس شخص کو کہتے ہیں جو قول و عمل دونوں ہی سے اللہ کے دین کی حقانیت و صداقت کی گواہی دیتا ہے تیسری یہ کہ مقتول فی سبیل اللہ کو بھی شہید اسی لیے کہتے ہیں کہ وہ دین اللہ کی حمایت میں جان دے کر اس کے حق اور دوسرے ادیان کے باطل ہونے کی عملی شہادت دیتا ہے اور چوتھی یہ کہ آخرت میں شہدا علی الناس کے مقام پر وہی لوگ کھڑے کیے جائیں گے جنہوں نے دنیا میں خود شہادتِ حق کا فریضہ انجام دیا ہوگا۔

سورۂ النساء کی اسی آیت کے تحت سید رشید رضا لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| تقوم بھاحجۃ اھل الحق علی اھل الباطل تکون بالقول و العمل والاخلاق والاحوال فالشھداء ھم حجۃ اللہ تعالیٰ علی المبطلین فی الدنیا والاخرۃ بحسن سیرتھم و تقدم القول فی ذالک فی تفسیر لِتَکُونُوا شُھَدَاءَ عَلَی النَّاسِ (المنار، جلد ۵ صفحہ ۲۴۳) | اور میں کہتا ہوں کہ وہ شہادت جس سے اہلِ حق کی اہلِ باطل پر حجت قائم ہوتی ہے وہ قول، عمل اور اخلاق و احوال بھی سے ہوتی ہے پس شہداء باطل پرستوں پر اللہ کی حجت ہیں دنیا و آخرت میں، اپنے حسنِ سیرت کی وجہ سے۔ اور یہ بات پہلے لِتَکُونُوا شُھَدَاءَ عَلَی النَّاسِ کی تفسیر میں گزر چکی ہے۔ |

یہ عبارت اتنی واضح ہے کہ اس پر مزید کچھ لکھنے کی ضرورت نہیں۔ ان عبارتوں سے معلوم ہوا کہ آیت لِتَکُونُوا شُھَدَاءَ عَلَی النَّاسِ میں نہ صرف یہ کہ عملی شہادت مراد ہے بلکہ اس کے بغیر قولی شہادت معتبر نہیں۔ نیز یہ کہ عملی شہادت کا قول کوئی ایسا فلسفہ

نہیں ہے جواب ایجاد کر لیا گیا ہو۔ اس کے برعکس عملی شہادت کا انکار ایک ایسا قول ہے جو عقل و نقل دونوں کی شہادت سے محروم ہے۔

## آیت زیرِ بحث کے اندر کی دلیلیں

مفسرین کی صراحتوں سے قطعِ نظر خود آیت زیرِ بحث میں کئی دلیلیں ایسی موجود ہیں جن سے بلا اشتباہ یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ کہ شہادت سے مراد قولی و عملی دونوں شہادتیں ہیں۔ پہلی دلیل یہ ہے کہ امت مسلمہ کو امتِ وسط اس لیے بنایا گیا ہے کہ وہ شہادت علی الناس کا فریضہ انجام دے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ صرف قولی شہادت کی بنیاد پر کیا کوئی امت امتِ وسط بن سکتی ہے؟ اور کیا لفظ وسط میں صرف قول کا توسط و اعتدال مراد ہے ان دونوں سوالوں کا جواب نفی میں ہے یعنی نہ کوئی امت محض قولی شہادت کی وجہ سے امت وسط بن سکتی ہے اور نہ لفظ وسط میں صرف قولی توسط و اعتدال مراد لیا جا سکتا ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ امت مسلمہ جب تک قولی و عملی دونوں شہادتیں نہ دے 'امت وسط' کے لقب سے ملقب نہیں ہو سکتی۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ اس آیت میں امتِ مسلمہ کو لوگوں پر گواہ قرار دیا گیا ہے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو امت مسلمہ پر۔ اس سے واضح طور پر یہ بات نکلتی ہے کہ جس شہادت کے آپ مکلف تھے اسی شہادت کی امت مسلمہ بھی مکلف ہو گی۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر امت مسلمہ کے لیے صرف قولی شہادت فرض تھی؟ اس کا جواب کتاب و سنت سے واقف کوئی شخص اثبات میں نہیں دے سکتا۔ جب آپ کے لیے ضروری تھا کہ اس دین حق کا عملی نمونہ بھی پیش فرمائیں جو آپ پر اتارا گیا تھا تو آپ کی نیابت میں امتِ مسلمہ پر بھی ٹھیک وہی فرض عاید ہوتا ہے جو آپ پر

پر عائد ہوا تھا۔ تیسری دلیل علی کے صلے میں پوشیدہ ہے۔ لفظ شہید جب علی کے ساتھ استعمال ہوتا ہے تو اس کے معنے "رقیب" کے بھی آتے ہیں اور رقیب کہتے ہیں محافظ و نگران کو اس کی واضح نظیر سورۂ مائدہ کے آخری رکوع میں موجود ہے حضرت عیسےٰ علیہ السلام اپنا بیان دے رہے ہیں۔

## سورۂ المائدہ کی ایک آیت

| | |
|---|---|
| وَكُنْتُ | اور میں ان کا نگران |
| عَلَيْهِمْ | تھا جب تک ان میں |
| شَهِيدًا مَا دُمْتُ فِيهِمْ۔ | موجود رہا۔ |

اس ٹکڑے کی تفسیر صاحب روح المعانی نے یہ کی ہے:۔

| | |
|---|---|
| ای رقیبا اراعی | یعنی میں ان کا محافظ تھا۔ ان |
| احوالهم واحملهم علی العمل | کے احوال کی نگرانی کرتا اور خود بنفس |
| بموجب امرك من غير | نفیس بنہیں تیرے احکام پر عمل کے |
| واسطة ومشاهد لاحوالهم | لیے ابھارتا اور ان کے حالات کا |
| من ایمان وکفر | مشاہدہ کرتا ایمان کی حالت ہو |
| (روح المعانی) | یا کفر کی۔ |

حراست، حفاظت اور نگرانی کا تعلق عمل سے ہے اقوال سے نہیں۔ اس آیت میں شہید کا لفظ عملی گواہ کے لیے استعمال ہوا ہے اور اگر صرف عملی شہادت مردانہ ہو جب بھی عملی شہادت کا پہلو قولی شہادت سے زیادہ ابھرا ہوا اور نمایاں ہے۔ مَا دُمْتُ فِيهِمْ (جب تک میں ان کے درمیان موجود رہا) کے ٹکڑے نے یہ بات بھی صاف کر دی کہ انبیاء علیہم السلام اس دنیا میں اپنی امت کے لیے قولی و

عملی گواہ بنا کر بھیجے جاتے تھے۔ ان کا کام صرف تبلیغ کرنا نہ تھا ورنہ شہادت کے معنے صرف زبانی تبلیغ کے ہیں اگر کوئی شخص عملی شہادت کو اس زمانے کا ایجاد کردہ فلسفہ سمجھتا ہے تو وہ کتاب وسنت سے واقف نہیں ہے۔

## ایک حدیث

بخاری کی کتاب التفسیر میں اس آیت کے تحت ایک حدیث ہے جس میں حضرت ابن عباس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک خطبے کا ذکر کیا ہے۔ اس خطبے میں نبی اکرمؐ نے کئی باتیں بیان فرمائی ہیں۔ آخری بات یہ ہے کہ امت مسلمہ کے کچھ لوگ جب جہنم کی طرف ہنکائے جارہے ہوں گے تو حضور کو تعجب ہوگا لیکن فرشتے کہیں گے کہ آپ کو یہ معلوم نہیں ہے کہ انہوں نے آپ کی وفات کے بعد دین میں کیا نئی بات پیدا کی تھی اور کس طرح اپنا دین بدل دیا تھا یہ سنکر حضورؐ جو کچھ فرمائیں گے اس کے الفاظ یہ ہیں:۔

| | |
|---|---|
| فاقول کما قال العبد | تو میں کہوں گا جس طرح اللہ کے |
| الصالح وکنت علیھم شھیدا | نیک بندے نے کہا اور میں ان پر |
| مادمت فیھم فلما توفیتنی | نگراں تھا جب تک ان کے درمیان |
| کنت انت الرقیب علیھم۔ | رہا پھر جب تو نے مجھے واپس بلا |
| (بخاری جلد ۲) | لیا تو ان کا نگراں تو ہی تھا۔ |

اس حدیث سے واضح کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھی اپنی امت پر ٹھیک اسی طرح گواہ رہے جس طرح حضرت عیسٰی علیہ السلام اپنی امت پر رہے تھے اور یہ پہلے معلوم ہو چکا کہ سورہ مائدہ کی اس آیت میں شہادت کا عملی پہلو قولی سے زیادہ نمایاں ہے۔

## تیسرے سوال کا جواب

دوسرے سوال کے جواب میں جو کچھ لکھا گیا اسی سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ شہادت صرف قولی نہیں ہوتی بلکہ عملی بھی ہوتی ہے اور كَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا کی آیت میں عملی شہادت بھی مراد ہے لیکن بہت سے مسلمات میں بھی شک انگیزی کی رسم عرصہ دراز سے جاری ہے۔ اس لیے بعض بالکل تسلیم شدہ چیزوں کو بھی از سر نو مدلل کرنے کی ضرورت پیش آجاتی ہے، اسی لیے ایک مستقل سوال کے تحت یہ دکھایا جا رہا ہے کہ شہادت صرف قولی نہیں بلکہ عملی بھی ہوتی ہے پہلے لسان العرب کا ایک قول یہاں نقل کر رہا ہوں۔

## عملی شہادت کی مزید دلیلیں

قال ابن الاعرابی: انشدنی اعرابی فی صفة فرس

لہ غائب لم یبتذلہ وشاھد

قال الشاھد من جریہ ما یشھد لہ علی سبقہ وجودتہ۔

ابن الاعرابی نے کہا کہ ایک اعرابی نے ایک گھوڑے کی تعریف میں مجھے یہ مصرع سنایا۔

'لہ غائب لم یبتذلہ وشاھد'

اس نے کہا، گھوڑے کی دوڑ کا شاہد وہ ہے جو اس کی سبقت وجودت پر گواہی دیتا ہے۔

اس مصرع میں گھوڑے کی عمدگی اور اس کی مسابقت پر اس کی رفتار کو گواہ قرار دیا گیا ہے۔ ظاہر ہے کہ رفتار کی شہادت فعلی وعملی شہادت ہی ہو سکتی ہے، معلوم ہوا کہ کلام عرب میں شہادت کا لفظ صرف عملی شہادت کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے۔ اس لیے فعلی وعملی شہادت کوئی فلسفہ نہیں بلکہ لغوی استعمال ہے۔ بدوی عرب کے

کلام کے بعد اب کلام اللہ کی دو (۲) آیتیں ملاحظہ کیجئے:

| | |
|---|---|
| (۱) مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا مَسَاجِدَ اللّٰهِ شَاهِدِيْنَ عَلٰۤى اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ (توبہ ر ۳) | مشرکوں کا کام نہیں کہ اپنے اوپر کفر کی گواہی دیتے ہوئے اللہ کی مسجدیں آباد کریں۔ |

جب کوئی کافر اپنے کو کافر نہیں کہتا تو پھر کفار قریش کے بارے میں یہ کہنا کس لحاظ سے صحیح ہوگا کہ وہ اپنے کفر کے خود گواہ ہیں۔ اس سوال کا جواب یہ ہے کہ شہادت صرف قولی نہیں ہوتی بلکہ عملی بھی ہوتی ہے۔ کفار کے کافرانہ اعمال و احوال ان کے کفر پر گواہ ہوتے ہیں اور اسی لحاظ سے انہیں اپنے کفر پر گواہ قرار دیا گیا ہے۔ اس آیت کی تفسیر میں حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| شهادتهم على انفسهم بالكفر سجودهم للاصنام وذالك ان كفار قريش قد نصبوا اصنامهم خارج البيت عند القواعد وكانوا يطوفون بالبيت عراة كلما طافوا طوفة سجدوا للاصنام فلم يزدادوا بذالك من الله الا بعدا | اپنے نفوس پر ان کی شہادت کفر یہ تھی کہ وہ اپنے بتوں کو سجدہ کرتے تھے۔ اس طرح کہ کفار قریش نے بیت الحرام سے باہر اس کے گوشوں کے پاس اپنے بت نصب کر رکھے تھے اور وہ برہنہ ہو کر کعبہ کا طواف کرتے جب ایک طواف پورا کرتے تو اپنے ان بتوں کو سجدہ کرتے۔ پس وہ اپنے اس عمل کی وجہ سے خدا سے دور ہی ہوتے |

چلے گئے۔ (خازن ج)

فعلی و عملی شہادت کا اس سے بڑھ کر اور کیا ثبوت ہوگا۔ کعبہ جو توحید کا مرکز اور ایک خدا کا گھر ہے۔ اس کو بتوں سے سجانا، اس کا عریاں طواف کرنا اور ان بتوں کو سجدے کرنا کفر و شرک پر ایسی عملی شہادت ہے کہ اس کے ہوتے ہوئے قولی شہادت نہ ہو جب بھی ان کے خود اپنے کفر پر گواہ ہونے میں کوئی شبہ نہیں آیت کی تفسیر میں تمام اقوال کو پیش کرنا مقصود نہیں۔ مقصد صرف یہ دکھانا ہے کہ حضرت ابن عباس جیسے اہل زبان اور مفسر قرآن نے کفار قریش کے عمل کو "شہادت" قرار دیا۔

صاحب روح المعانی لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| (شَاهِدِيْنَ عَلٰى | انہوں نے کفر کی گواہی دی |
| اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ) باظهارهم | ایسی باتوں کے اظہار سے جو کفر پر |
| مایدل علیه وان لم یقولوا | دلالت کرتی ہیں۔ اگرچہ انہوں نے |
| نحن کفار۔ | یہ نہیں کہا کہ ہم کافر ہیں |

اس عبارت سے بھی معلوم ہوا کہ قولی شہادت نہ ہونے کے باوجود ان کو عملی شہادت کی وجہ سے اپنے کفر پر خود گواہ کہا گیا۔

مولانا شبیر احمد عثمانی لکھتے ہیں:۔

الغرض کفار و مشرکین جو اپنے حال و قال سے اپنے کفر و شرک سے گواہی دیتے رہتے ہیں اس لائق نہیں کہ ان سے مساجد اللہ خصوصاً مسجد حرام کی حقیقی تعمیر (آبادی) ہو سکے۔

(۲) اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ — بلاشبہ انسان اپنے رب کا ناشکرا

لِكَنُوْدٌ وَاِنَّهٗ عَلٰی ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ۝ ہے اور وہ خود اس پر گواہ ہے۔

یہاں بھی یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ انسان نے اپنی زبان سے ناشکری کا اقرار کب کیا اور اس نے یہ کب کہا کہ میں اپنے رب کا ناشکرا ہوں۔ اس سوال کا جواب بھی یہ ہے کہ اس نے کفرانِ نعمت کی عملی شہادت دی اور اسی شہادت کی بنا پر اس کو ناشکری پر شہید (گواہ) قرار دیا گیا۔

| | |
|---|---|
| (وَاِنَّهٗ عَلٰی ذٰلِكَ) ای کنودہ (لَشَهِيْدٌ) یشهد علٰی نفسہ بصنعہ (جلالین) | اور وہ اپنے ناشکرا ہونے پر گواہ ہے۔ وہ اپنے عمل سے اپنے آپ پر اس کی شہادت دیتا ہے۔ |

مدارک التنزیل میں ہے:

| | |
|---|---|
| (وَاِنَّهٗ) وان الانسان (علٰی ذٰلِكَ) علی کنودہ (لَشَهِيْدٌ) یشهد | اور بلاشبہ انسان اپنی ناشکری پر گواہ ہے۔ |

یشهد علی نفسہ کے تحت صاحب اکلیل لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| لیس المراد بشهادة الانسان علی نفسہ بالکنود الشهادة بلسان المقال بل المراد الشهادة بلسان الحال | انسان کی اپنے آپ پر ناشکری کی شہادت سے مراد قولی شہادت نہیں بلکہ یہ شہادت بزبانِ حال ہے۔ |

یہی بات صاحب روح المعانی نے لکھی ہے:

| | |
|---|---|
| (لشهيد) لظهور اثرہ علیہ فالشهادة بلسان الحال الذی هوا فصح من | وہ گواہ ہے اس سبب سے کہ اس پر ناشکری کا اثر ظاہر ہے تو یہاں مراد زبانِ حال کی شہادت ہے جو |

لسان المقال۔ زبانِ قال سے زیادہ فصیح ہے۔

اس عبارت سے واضح ہوا کہ عملی و حالی شہادت قولی شہادت سے زیادہ فصیح ہوتی ہے۔ یعنی عملی شہادت سے انسان کی قلبی کیفیت زیادہ کھل کر سامنے آتی ہے۔ تفسیر ابن کثیر میں ہے :۔

| | |
|---|---|
| وان الانسان علی | اور انسان اپنے ناشکرا ہونے |
| کونہ کنودا لشہید ای | پر گواہ ہے یعنی بزبان حال یعنی |
| بلسان حالہ ای ظاہر ذالک | اس کا ظاہر اسی پر ہے اس کے |
| علیہ فی اقوالہ وافعالہ کما | اقوال میں اور افعال میں جیسا کہ |
| قال تعالیٰ (ما کان للمشرکین | اللہ نے کہا (مشرکین کا کام نہیں کہ |
| ان یعمروا مساجد اللہ | وہ اللہ کی مسجدیں آباد کریں بایں |
| شاہدین علی انفسہم بالکفر) | حال کہ وہ اپنے کفر کے خود گواہ ہیں) |

انسان اگرچہ اپنی ناشکری کا زبانی اعتراف نہیں کرتا لیکن اس کے دوسرے اقوال اس کی ناشکری کی دلیل بنتے ہیں اسی طرح اس کے افعال اس کے ناشکرا ہوتے پر گواہ ہوتے ہیں اور اسی جہت سے اس کو اپنی ناشکری پر گواہ قرار دیا گیا ہے۔

مولانا شبیر احمد عثمانی تحریر فرماتے ہیں :۔

"اکثر مفسرین اس جملے کا یہ مطلب لیتے ہیں کہ انسان خود اپنی ناشکری پر زبان حال سے گواہ ہے ذرا اپنے ضمیر کی آواز کی طرف متوجہ ہو تو سن لے کہ اندر سے خود اس کا دل کہہ رہا ہے کہ تو بڑا ناشکرا ہے"۔

**شہید کو شہید کیوں کہتے ہیں؟** اللہ کی راہ میں جو شخص قتل کر دیا جاتا ہے

اس کو شہید کیوں کہتے ہیں؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ اپنے ایمان کی ایسی عملی شہادت پیش کرتا ہے جسے سب سے آخری اور بلند درجے کی شہادت کہنا چاہیئے کیونکہ جب کسی انسان نے اپنی جان بھی قربان کر دی تو اب اس کے پاس قربان کرنے کی کوئی اور چیز باقی نہیں رہی۔ اور سورۂ نساء کی آیت ۶۹ کے تحت امام رازی کی تفسیر میں اس کا ذکر گزر چکا ہے لیکن وہاں یہ چیز ضمناً آئی تھی۔ یہاں ہم خاص اس سوال سے متعلق چند اقوال پیش کرتے ہیں:

| | |
|---|---|
| والشہداء جمع شہید | شہداء شہید کی جمع ہے اور شہید |
| وھو المقتول فی سبیل | وہ ہے جو اللہ کے راستے میں قتل کر |
| اللہ سمی بذالک لقیامہ | دیا گیا ہو۔ اس کا نام شہید اس لیے |
| بشہادۃ الحق فی جنب | رکھا گیا کہ وہ اللہ کے معاملے میں شہادت |
| اللہ حتی قتل | حق پر قائم رہا۔ یہاں تک کہ قتل کر |
| (ابن جریر جلد ۵) | دیا گیا۔ |
| ثم الشہداء الذین | پھر شہداء ہیں وہ لوگ جنہیں طاعت |
| ادی بہم الحرص علی الطاعۃ | رغبت اور اظہار حق کی سرگرمی نے |
| والجد فی اظہار الحق حتی | اس حد تک پہنچایا کہ انہوں نے اللہ |
| بذلوا مھجھم فی اعلاء کلمۃ | پاک کے کلمہ کو بلند کرنے کے لیے اپنا |
| اللہ سبحانہ (بیضاوی) | خون بہایا اور اپنی جانیں قربان کریں۔ |

مولانا ابو الکلام لکھتے ہیں:

شہید کے معنی گواہی دینے والا یعنی ایسا انسان جو اپنے قول و عمل سے سچائی

کا اعلان کرنے والا ہو اور دنیا میں اس کے لیے شہادت و حجت قائم کرے"۔

(ترجمان القرآن جلد ۱)

ان چند اقوال سے بھی معلوم ہو گیا کہ شہید کو شہید کہتے ہیں اس کی عملی شہادت کا وزن زیادہ ہے۔ عملی شہادت کے اثبات کے لیے اتنی تفصیل اس لیے پیش کرنی پڑی کہ جو لوگ قرآن و حدیث اور عربی لغت کا براہ راست علم نہیں رکھتے وہ جان لیں کہ عملی شہادت کوئی فلسفہ نہیں ہے جسے کسی شخص نے ایجاد کر لیا ہو بلکہ اس کا انکار ایک ایسا دعویٰ ہے جسے سن کر حیرت طاری ہوتی ہے۔

شہادت حق کے جس عظیم منصب پر امت مسلمہ سرفراز کی گئی ہے اس کے متعلق دوسری آیت سورۃ حج کے اخیر میں ہے اور جس سیاق و سباق میں ہے اس نے شہادت کے مفہوم کو پوری طرح متعین کر دیا ہے ہم یہاں وہ آیتیں نقل کرتے ہیں:۔

## سورۃ الحج کی آخری آیت

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ارْکَعُوْا وَاسْجُدُوْا وَ اعْبُدُوْا رَبَّکُمْ وَافْعَلُوا الْخَیْرَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ وَجَاھِدُوْا فِی اللّٰہِ حَقَّ جِھَادِہٖ ط ھُوَ اجْتَبٰکُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَیْکُمْ فِی الدِّیْنِ مِنْ حَرَجٍ ط مِلَّۃَ اَبِیْکُمْ اِبْرٰھِیْمَ ط ھُوَ سَمّٰکُمُ الْمُسْلِمِیْنَ

اے ایمان والو رکوع اور سجدہ کرو اور اپنے رب کی بندگی کرو اور نیکی کرو شاید کہ تم فلاح پاؤ اور اللہ کی راہ میں جہاد کرو جیسا کہ جہاد کرنے کا حق ہو اس نے تمہیں اپنے کام کے لیے چن لیا ہے اور دین میں اس نے تم پر کوئی سخت مشکل نہیں ڈالی۔ دین تمہارے باپ ابراہیم کا۔ اس نے تمہارا نام

مِنْ قَبْلُ وَفِيْ هٰذَا لِيَكُوْنَ
الرَّسُوْلُ شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَ
تَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ
فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ
وَاعْتَصِمُوْا بِاللّٰهِ هُوَ مَوْلٰىكُمْ فَنِعْمَ
الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ (الحج)

مسلم رکھا پہلے بھی اور اس قرآن میں بھی
تاکہ رسول تم پر گواہ ہو اور تم لوگوں
پر گواہ ہو پس نماز قائم کرو اور
زکوٰۃ دو اور اللہ سے وابستہ ہو جاؤ
وہ تمہارا آقا ہے، بہترین آقا اور
بہترین مددگار

سورۂ حج کی یہ دو آیتیں اس شہادت کا مفہوم — امت مسلمہ جس کی ذمہ دار قرار دی گئی ہے اس طرح متعین کر دیتی ہیں کہ پوری طرح انشراح صدر حاصل ہو جاتا ہے۔ لِيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ شَهِيْدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ سے پہلے جو کچھ کہا گیا ہے اور اس کے بعد جو کچھ ارشاد ہوا ہے اس کے درمیان یہ ٹکڑا اس طرح آیا ہے کہ خود پکار کر کہہ رہا ہے کہ امت مسلمہ کو شہادت حق کا جو منصب سپرد کیا گیا ہے وہ پورے دین کی اقامت کا فریضہ ہے۔ راہ خدا میں جہاد کا فریضہ ہے ایسا جہاد جس کا حق ادا کر دیا گیا ہو یہی وہ خدمت ہے جس کے لیے یہ امت منتخب کی گئی ہے اور مسلم کا معزز لقب اس کو اس لیے عطا کیا گیا ہے کہ لوگوں کے سامنے حق کی شہادت پیش کرے —— پہلی آیت میں رکوع و سجود، بندگی رب اور عمل خیر کا حکم دیا گیا ہے اور خاص سے عام کی طرف اور عام سے اعم (سب سے زیادہ عام) کی طرف کلام کو اس طرح ترقی دی گئی کہ پورا دین اس کے دائرے میں آگیا۔ اور پورے دین پر عمل اس وقت تک ممکن نہیں جب تک دین باطل کا زور توڑ نہ دیا جائے اس لیے دوسری آیت کی ابتدا ہی میں جہاد کا حکم دیا گیا۔ بہرحال جہاد یہ بہرحال ایک کٹھن چیز ہے اس لیے چند

باتیں ایسی فرمائی گئیں جو بندۂ مومن کے لیئے اس کڑوی چیز کو شیریں اور لذیذ بنا دیتی ہیں پہلی بات هُوَ اجْتَبٰكُمْ کے ٹکڑے میں کہی گئی ہے۔ یعنی کسی اور نے نہیں بلکہ خود تمہارے آقائے ولی نعمت نے تمام نوعِ انسانی میں سے تم لوگوں کو اس خدمت کے لیے منتخب فرمایا ہے یہ سنتے ہی اطاعت گزار اور آقا سے محبت کرنے والا غلام مسرتِ انبساط کے کیف سے جھوم اٹھتا ہے اور اس کیف میں ہمالیہ کو اپنی جگہ سے ہٹا دینے کی خدمت بھی اسے کٹھن نظر نہیں آتی۔ لیکن مہربان آقا کی طرف سے شفقت سے بھری ہوئی آواز آتی ہے۔ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّيْنِ مِنْ حَرَجٍ دین میں اس نے تم پر ایسی مشکل نہیں ڈالی جو حرج کی حد تک ہو۔ یہ دوسری بات ہے جس نے راہ خدا میں جہاد اور فرائض کی تعمیل کو آسان بنایا۔ تیسری بات یہ کہی گئی کہ یہ تمہارے باپ ابراہیم راہ خدا میں جہاد کے کس درجے پر پہنچے اور حق کے لیے کون سی قربانی ہے جو انہوں نے نہیں دی۔ جب حقیقت یہ ہے تو پھر سعادت مند بیٹوں پر باپ کی وراثت اور ان کی روش کیوں گراں گزرے۔ پھر مزید تاکید کے لیے فرمایا کہ وہ اللہ ہی ہے جس نے تمہیں مسلم کے معزز لقب سے ملقب کیا ہے تاکہ رسول تم پر گواہ ہوں اور تم لوگوں پر گواہ ہو گویا اس امت کا نام مسلم رکھنے کی غرض یہی شہادت علی الناس ہے اور اس کے بعد فرمایا کہ نماز قائم کرو، زکوٰۃ دو اور اللہ پر بھروسہ کرو۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ قرآن میں جگہ جگہ اقامتِ صلوٰۃ اور ایتاءِ زکوٰۃ کو پورے دین کے اجمالی عنوان کے طور پر بھی استعمال کیا گیا ہے اس کے معنے یہ ہوئے کہ فریضۂ شہادتِ حق کی تکمیل اس وقت ہو سکتی ہے جب پورا دین قائم ہو جائے یہی وجہ ہے کہ

اقامتِ صلوٰۃ اور ایتاءِ زکوٰۃ کے حکم کے بعد اعتصام باللہ کا حکم دیا گیا اور بات اس پر ختم کی گئی کہ اللہ ہی تمہارا آقا و مولےٰ ہے ـــــ یعنی جب تک تمہارا تعلق اللہ سے قوی نہ ہو تم اس پر بھروسہ نہ کرو، اس سے مدد طلب نہ کرو، اور وہ جب تک تمہاری مدد نہ کرے تم شہادت حق اور اقامتِ دین کا فریضہ انجام نہیں دے سکتے۔

یہ جو کچھ عرض کیا گیا ان آیتوں کی صاف اور سامنے کی تشریح ہے جس کے لیے

## مفسرین کرام کیا فرماتے ہیں؟

مقدمات قائم کرنے کی ضرورت نہیں۔ اب مزید اطمینان کے لیے ان آیتوں کے متعدد ٹکڑوں کی وہ تفسیریں نقل کرتا ہوں جو مفسرین کرام نے اپنی کتابوں میں لکھی ہیں میں عام طور سے وہی قول نقل کروں گا جسے مفسرین نے خود اختیار کیا ہے۔

مفسر ابن جریر وَاعْبُدُوْا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں

| | |
|---|---|
| يقول و ذلوا لربكم | کہتا ہے کہ اپنے رب کے فرماں بردار |
| خضعوا له بالطاعة | ہو جاؤ اور اس کے سامنے اطاعت |
| وافعلوا الخير الذی | کے ساتھ جھک جاؤ اور وہ نیکی کرو |
| امركم ربكم بفعله | جس کے کرنے کا حکم تمہارے رب نے دیا ہو |

تفسیر کبیر میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| اعبدوا ربكم فی سائر | تمام اوامر و نواہی میں اپنے رب |
| المامورات والمنهيات | کی بندگی کرو |

وَجَاهِدُوْا فِي اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهٖ کے تحت مفسر ابن جریر لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| والصواب من القول فی | اس میں صحیح قول ان لوگوں کا ہے |
| ذالک قول من قال عنی به | جو یہ کہتے ہیں کہ اس سے مراد اللہ |
| الجهاد فی سبیل الله لان | کی راہ میں جہاد ہے۔ اس لیے کہ |
| المعروف من الجهاد ذالک | لفظ جہاد کا معروف معنی یہی ہے جب |
| وهو الاغلب علی قول | کوئی شخص جاهدت فی الله |
| القائل جاهدت فی | کا جملہ استعمال کرتا ہے تو اغلباً اس |
| الله وحق الجهاد هو | سے مراد راہ خدا ہی کا جہاد ہوتا ہے |
| استفراغ الطاقة | اور حق جہاد کا مطلب یہ ہے کہ اس |
| فیه | میں اپنی پوری طاقت صرف کی جائے |

جلالین میں ہے :۔

| | |
|---|---|
| (وجاهدوا فی الله) | یعنی اقامت دین کے لیے |
| لاقامة دینه | جدوجہد کرو۔ |

ابن کثیر لکھتے ہیں :

| | |
|---|---|
| ای باموالکم | یعنی اپنے مال اپنی زبان اور |
| والسنتکم و | اپنے جسم وجان سے اللہ کی راہ |
| انفسکم | میں جہاد کرو۔ |

امام رازیؒ نے اس سلسلے میں چند اقوال نقل کیے ہیں اور خود جس بات کو ترجیح دی ہے وہ یہ ہے :

| | |
|---|---|
| والاولی ان یحمل ذالک | اور بہتر یہ ہے کہ اس کو ہر تکلیف |

علیٰ کل التکالیف فکل ما امر بہ ونہی عنہ فالمحافظۃ علیہ جہاد

پر محمول کیا جائے۔ پس ہر مامور بہ اور ہر منہی عنہ پر محافظت جہاد ہے۔

صاحب روح المعانی نے پہلے جہاد کی تین قسموں کا ذکر کیا ہے۔ کفارؔ کے ساتھ جہاد، شیطانؔ کے ساتھ جہاد۔ اور نفسؔ کے ساتھ جہاد۔ اس کے بعد لکھتے ہیں:

والاولی ان یکون المراد بہ ضروبہ الثلثۃ ولیس ذالک من الجمع بین الحقیقۃ والمجاز فی شیٔ والی ھذا یشیر ما روی جماعۃ عن الحسن انہ قرأ الآیۃ وقال ان الرجل لیجاھد فی اللہ وما ضرب بسیف ویشمل ذالک جہاد المبتدعۃ والفسقۃ فانھم اعداء ایضا ویکون بزجرھم عن الابتداع والفسق

(روح المعانی)

اور اولیٰ یہ ہے کہ یہاں جہاد سے مراد اس کی تینوں قسمیں ہوں۔ اور اس سے حقیقت و مجاز کو جمع کرنا بالکل لازم نہیں آتا اور اسی طرف اشارہ کرتی ہے وہ روایت جو ایک جماعت نے حسن بصری سے منسوب کی ہے کہ انہوں نے یہ آیت پڑھی اور کہا کہ کوئی شخص راہِ خدا میں جہاد کرتا رہتا ہے حالانکہ اس نے ایک بار بھی تلوار نہیں چلائی اور اس جہاد میں بدعتیوں اور فاسقوں سے جہاد بھی شامل ہے اس لیے کہ وہ بھی دین کے دشمن ہیں اور ان سے جہاد یہ ہے کہ ان کو ڈانٹ ڈپٹ کر بدعت اور فسق سے روکا جائے

صاحبِ تفہیم القرآنؒ نے اس کی تفسیر یہ کی ہے:۔

جہاد سے مراد محض قتال (جنگ) نہیں ہے بلکہ یہ لفظ جدوجہد اور کش مکش اور انتہائی کوشش کے معنے میں استعمال ہوتا ہے۔ پھر جہاد اور مجاہدے میں یہ مفہوم بھی شامل ہے کہ مزاحمت کرنے والی کچھ طاقتیں ہیں جن کے مقابلے میں جدوجہد مطلوب ہے اور اس کے ساتھ فی اللہ کی یہ قید یہ متعین کر دیتی ہے کہ مزاحمت کرنے والی طاقتیں وہ ہیں جو اللہ کی بندگی اور اس کی رضا جوئی میں اور اس کے راہ چلنے میں مانع ہیں اور جدوجہد کا مقصود یہ ہے کہ ان کی مزاحمت کو شکست دے کر آدمی خود بھی اللہ کی ٹھیک ٹھیک بندگی کرے اور دنیا میں بھی اس کا کلمہ بلند اور کفر و الحاد کے کلمے پست کر دینے کے لیے جان لڑا دے۔ اس مجاہدے کا اولین ہدف آدمی کا اپنا نفس امارہ ہے جو ہر وقت خدا سے بغاوت کرنے کے لیے زور لگاتا رہتا ہے اور آدمی کو ایمان و طاقت کی راہ سے ہٹانے کی کوشش کرتا ہے جب تک اس کو مسخر نہ کر لیا جائے باہر کسی مجاہدے کا امکان نہیں۔" (تفہیم القرآن جلد ۲)

ھُوَ اجْتَبٰکُمْ کی تفسیر میں ابن جریر نے لکھا ہے:۔

| | |
|---|---|
| یقول ھو اختارکم لدینہ واصطفاکم لحرب اعدائہ والجھاد فی سبیلہ۔ | اللہ فرماتا ہے کہ اس نے اپنے دین کے لیے تمہیں منتخب کیا ہے اور اپنے دشمنوں سے لڑنے اور اپنے راستے میں جہاد کے لیے چن لیا ہے۔ |

آلوسی لکھتے ہیں:۔

وهو اجتباکم ای هو
جل شانه اختارکم لا غیره
سبحانه والجملة مستانفة
لبیان علة الامر بالجهاد
فان المختار انما یختار
من یقوم بخدمته ومن
قرب الی العظیم یلزمه
دفع اعدائه ومجاهدة
نفسه بترك مالا یرضاه
ففیها تنبیه علی
المقتضی للجهاد۔

یعنی اس جلیل الشان نے تمہیں
منتخب کیا ہے کسی اور نے نہیں۔ حکم
جہاد کی علت بیان کرنے کے لیے یہ
مستقل جملہ استعمال کیا ہے اس لیے
کہ صاحب اختیار جسے چاہتا ہے اپنی
خدمت کے لیے منتخب کرتا ہے اور
اس کی بارگاہ میں تقریب کا لازمی تقاضا
یہ ہے کہ منتخب غلام اپنے آقا کے
دشمنوں کو دفع کرے اور اسکی ناراضیات
کو ترک کر کے اپنے نفس سے جہاد کرے
لہٰذا اس جملہ میں علت جہاد پر تنبیہ کی گئی ہے۔

ھُوَ سَمّٰکُمُ الْمُسْلِمِیْنَ کے بارے میں دو قول ہیں ایک یہ کہ یہ نام حضرت ابراہیم علیہ السلام نے رکھا ہے۔ دوسرا یہ کہ خود اللہ تعالیٰ نے رکھا ہے۔ دوسرے قول کو امام رازیؒ ترجیح دیتے ہوئے لکھتے ہیں،

والثانی ان الکنایة
راجعة الی الله تعالیٰ فروی
عن عطاء عن ابن عباس
رضی الله عنهما انه قال

اور دوسرا قول یہ ہے کہ ھو
کا مرجع اللہ تعالیٰ ہے عطار ابن
عباس رضی اللہ عنہما سے روایت
کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ اللہ

ان الله سماكم المسلمين
من قبل اى فى كل الكتب
وفى هذا اى فى القرآن وهذا
الوجه اقرب لانه تعالى قال لِيَكُونَ
الرَّسُولُ شَهِيدًا عَلَيْكُمْ وَ
تكونوا شهداء على الناس
فبين انه سماهم بهذا لهذا
الغرض وهذا لا يليق الا بالله
اما الكلام انه كيف يكون
الرسول شهيدا علينا وكيف
تكون امته شهداء على الناس
فقد تقدم فى سورة البقرة

(تفسیر کبیر [illegible])

نے تمہارا نام مسلم رکھا ہے۔ پہلی تمام
کتابوں اور قرآن میں یہ قول زیادہ
صحیح ہے اس لیے کہ اللہ نے اسکے
بعد کہا تا کہ رسول تم پر گواہ ہوں
اور تم لوگوں پر گواہ ہو تو اللہ نے
فرما دیا کہ اس نے ان کا یہ نام اسی
غرض کے لیے رکھا ہے اور یہ بات
صرف خدا کے لائق ہے۔
باقی رہی یہ بات کہ رسول ہم
پر کیسے گواہ ہوں گے اور آپ کی
امت لوگوں پر کیسے گواہ ہو گی تو
یہ سورۂ بقرہ میں گزر چکا۔

اس عبارت سے تین باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک یہ کہ راجح قول یہ ہے کہ اللہ نے اس امت کا نام مسلم رکھا ہے۔ دوسری یہ کہ مسلم کا لقب اس غرض سے دیا گیا ہے کہ رسول اس امت پر گواہ ہوں اور یہ امت لوگوں پر گواہ ہو۔ تیسری یہ کہ اس آیت میں شہادت کا مفہوم وہی ہے جو سورۂ بقرہ کی آیت میں ہے اور پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ امام رازیؒ کے نزدیک امت مسلمہ کو یہ شہادت دنیا اور آخرت دونوں جگہ دینی ہو گی۔

اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ شہادت کے منصب اور اس کے مفہوم کو سمجھنے کے لیے سورۂ حج کی یہ آیتیں کس قدر اہم ہیں۔

امت مسلمہ کے مقصد وجود اور اس کے نصب العین کو متعین کرنے والی تیسری اور

## سورۂ آل عمران کی دو آیتیں

چوتھی آیتیں یہ ہیں:

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○

(آل عمران، ۱۰۴)

اور تم میں ایک جماعت ایسی ہونا ضرور ہے کہ دوسروں کو بھی خیر کی طرف بلایا کریں اور نیک کام کرنے کو کہا کریں اور برے کاموں سے روکا کریں اور ایسے لوگ (آخرت میں) پورے کامیاب ہوں گے۔

(مولانا تھانویؒ)

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ط

(آل عمران، ۱۱۰)

(اے امت محمدیہ) تم لوگ اچھی جماعت ہو کہ وہ جماعت (عام) لوگوں کے لیے ظاہر کی گئی ہے تم لوگ نیک کاموں کو بتلاتے ہو اور بری باتوں سے روکتے ہو اور (خود بھی) اللہ پر ایمان لاتے ہو۔

(مولانا تھانویؒ)

یہ دونوں آیتیں مل کر اللہ کی دوسرے کی توضیح و تکمیل کرتی ہیں اور دوسری آیت میں اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کا ٹکڑا اس بات پر دلیل ہے کہ اس کا تعلق صرف مسلم

معاشرے سے نہیں ہے، بلکہ امت مسلمہ کا مقصد وجود ہی یہ ہے کہ وہ دنیا کے تمام انسانوں کو معروف کا حکم دے اور انہیں منکر سے روکے۔ اس امت کا کام صرف یہ نہیں ہے کہ وہ اپنے آپ کو درست رکھے، بلکہ اس کا فریضہ یہ بھی ہے کہ ان تمام انسانوں کی صلاح و فلاح کی فکر کرے جو دائرہ اسلام سے باہر ہیں ——

علمائے امت ایک طرف تو اس آیت کو امت مسلمہ کے مقصد حیات کے ثبوت میں پیش کر رہے ہیں اور دوسری اس کے عموم کے قائل رہے ہیں کیونکہ ان میں سے کسی کے لیے یہ ممکن نہ تھا کہ وہ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کے پورے ٹکڑے کو اپنی نگاہوں سے اوجھل کر دے۔ لیکن اب اس زمانے میں یہ ممکن ہو گیا ہے کہ اس کو حذف کر کے آیت پر گفتگو کی جائے اور ثابت کر دکھایا جائے کہ اس آیت کا تعلق صرف مسلم معاشرے سے ہے اور اس کو امت مسلمہ کے مقصد وجود اور نصب العین کی ترجمانی کے لیے استعمال نہیں کیا جا سکتا۔ اور اس دعوے کی بنیاد یہ ہے کہ امر و نہی کے معنے کسی کو کسی فعل کا بزور پابند کرنے یا کسی فعل سے بزور روک دینے کے ہیں اور اس کے دائرے میں صرف اعمال ہی نہیں بلکہ عقائد تک داخل ہیں اس سے معلوم ہوا کہ آیت کا تعلق غیر مسلموں سے نہیں ہو سکتا کیونکہ انہیں بزور ایمان لانے پر مجبور کرنا صحیح نہیں ہے۔

## اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کا ٹکڑا

واقعہ یہ ہے کہ اگر اس آیت سے اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کے ٹکڑے کو حذف کر دیا جائے اور امر و نہی کے معانی اور ان کے استعمالات کو نظر انداز کر کے ان الفاظ کو صرف بزور پابند کرنے یا روک دینے کے معنے میں لیا جائے تو پھر یہ آیت پورے مسلم معاشرے تک بھی وسیع نہ ہو گی بلکہ اسلامی حکومت کے صرف امرا و حکام تک محدود ہو کر رہ جائے گی

لیکن ظاہر ہے کہ کسی آیت کو سمجھنے اور سمجھانے کا یہ طریقہ بالکل غلط ہے۔

## لفظ امر کے معنی

آیت کی توضیح کے سلسلے میں سب سے پہلی بات سمجھ لینے کی یہ ہے کہ یہ زور و قوت کی بات تو الگ رہی عربی زبان میں امر کا لفظ صرف حکم دینے ہی کے معنے میں نہیں آتا۔ بلکہ ترغیب، مشورہ اظہار رائے، دعوت، تعلیم اور نصیحت کے معانی میں بھی بکثرت استعمال ہوتا ہے اور یہ استعمالات عربی زبان اور قرآن و حدیث کے طالب علم کے لیے اس قدر مشہور ہیں کہ ان پر لغت اور قرآن و حدیث سے دلیلیں پیش کرنے کی بھی ضرورت نہیں لیکن اس زمانے میں نئے نئے مدعی غیر ضروری کام کرنے پر بھی مجبور کر دیتے ہیں۔ اس لیے محض اختصار سے لفظ امر کے چند استعمالات یہاں دیئے جا رہے ہیں :۔

## لغت کی صراحتیں

(۱) لسان العرب میں ہے :۔

| | |
|---|---|
| خماص - یامرن | دو دبلی پتلی لطیف جسم والی نیل گاؤں کا ریوڑ وہ کھتی ہیں کہ پہلیں شکار |
| باقتناص انما امراد | کرو۔ شاعر یہ کہنا چاہتا ہے کہ |
| انهن یشوقن من راهن | وہ نیل گائیں اپنے دیکھنے والوں کو |
| الی قصیدها و اقتناصها | شکار کا شوق دلاتی ہیں ورنہ نیل گائے |
| وا لا فلیس لهن امر۔ | ان کا کوئی حکم نہیں ہوتا۔ |

اس سند سے واضح ہوا کہ شاعر نے اس شعر میں امر کا لفظ تشویق و ترغیب کے لیے استعمال کیا ہے۔

(۲) مفردات امام راغب میں ہے :۔

قال الشاعر — شاعر نے کہا:

امرت نفسی ای امر فعل — میں نے اپنے نفس سے مشورہ کیا کہ کونسا کام کروں۔

اس مصرع میں شاعر نے امر کا لفظ مشورہ کے معنی میں استعمال کیا ہے۔

(۳) حماسہ میں ہے — قال درید بن الصمة

امرتهم امری بمنعرج اللوی — فلم یستبینوا الرشد الا ضحی الغد

علامہ تبریزی نے اس شعر کا معنی یہ بیان کیا ہے:

| | |
|---|---|
| والمعنی ابدیت لهم | شعر کا معنی یہ ہے کہ میں نے |
| رایی بمنعرج اللوی لیکونوا | منعرج اللوی (مقام کا نام) میں ان |
| علی حذر فلم یظهر لهم | کے سامنے اپنی رائے پیش کردی تھی |
| رشد قولی الاحین هجم | تاکہ وہ چوکنا رہیں لیکن ان پر میرے قول |
| العدو فی الضحی | کی صحت اس وقت واضح ہوئی جب |
| | بوقت چاشت دشمن ان پر چھا گئے۔ |

معلوم ہوا کہ درید نے اس شعر میں امر کا لفظ اظہار رائے، مشورہ اور اپنے کہے ہوئے قول کے معنی میں استعمال کیا ہے۔

(۴) قاموس میں ہے:

| | |
|---|---|
| الامیر: الملك وقائد | امیر، بادشاہ کو کہتے ہیں اور |
| الاعمی والجار والمشاور۔ | اندھے کے رہنما کو اور پڑوسی کو اور |
| | اس کو جس سے مشورہ کیا جا سکے۔ |

ان چاروں پر لفظ امیر کا اطلاق اس بات پر دلیل ہے کہ لفظ امر میں اقتدار

رہنمائی، تعاون اور مشورہ کے معانی پائے جاتے ہیں۔

**قرآن کے استعمالات** سورۂ شعرار میں ہے :۔

قَالَ لِلْمَلَاِ حَوْلَهٗۤ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ۙ يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهٖ ۖ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ ۝ قَالُوْۤا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَابْعَثْ فِى الْمَدَاۤئِنِ حٰشِرِيْنَ ۝ (ر ۳)

فرعون نے اپنے درباریوں سے جو اس کے اردگرد بیٹھے تھے۔ کہا بلاشبہ یہ کوئی بڑا ماہر جادوگر ہے اور چاہتا ہے کہ اپنے جادو سے تمکو تمہارے ملک سے نکال باہر کرے تو اب تم لوگ کیا صلاح دیتے ہو۔ انہوں نے کہا موسیٰ اور ان کے بھائی کے معاملے کو چند روز تک ملتوی رکھیں اور شہروں میں جادوگروں کے جمع کرنے کو ہرکارے روانہ فرمائیں۔

کون اس سے ناواقف ہوگا کہ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ میں امر کا لفظ اصلاح و مشورہ کے معنی میں مستعمل ہوا ہے۔ اسی طرح اَرْجِهْ اور اِبْعَثْ کے امر کے صیغے حکم دینے کے لیے نہیں بلکہ اظہار رائے اور مشورہ کے لیے استعمال ہوئے ہیں۔

(۶) سورۂ طور میں ہے :

اَمْ تَاْمُرُهُمْ اَحْلَامُهُمْ بِهٰذَاۤ اَمْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُوْنَ (ر ۲)

کیا ان کی عقلیں ان کو ان باتوں کی تعلیم کرتی ہیں یا یہ ہے کہ یہ شریر لوگ ہیں۔

ظاہر ہے کہ اس آیت میں امر کا لفظ سکھانے اور بتانے کے معنی میں آیا ہے

(۷) لکھتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس طاقت نہ تھی۔ اس کے باوجود آپ لوگوں کو نیکی کی جو بات بتاتے تھے اس کے لیے قرآن نے امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے الفاظ استعمال کیے ہیں۔ اس کے علاوہ وحی الٰہی نے آپ کو تعلیم معروف کی جو ہدایت کی اس کے لیے بھی امر کا لفظ استعمال کیا۔

| | |
|---|---|
| وَيَأْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوفِ | وہ ان کو نیک باتوں کا حکم |
| وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ | فرماتے ہیں اور بری باتوں سے |
| (اعراف، ۱۵۷) | منع کرتے ہیں۔ |
| خُذِ الْعَفْوَ وَأْمُرْ بِالْعُرْفِ | عفو ودرگزر کی عادت ڈالیے |
| وَأَعْرِضْ عَنِ الْجَاهِلِينَ | اور نیک کام کی تعمیل کر دیا کیجیے اور |
| (اعراف ۱۹۹) | جاہلوں سے اعراض کیجیے۔ |

ان آیتوں سے بھی معلوم ہوا کہ امر ونہی کے الفاظ صرف بزور قوت پابند کرنے یا روک دینے کے معنی ہی میں نہیں آتے بلکہ دعوت وتبلیغ، تبشیر وانذار اور تعلیم وارشاد کے لیے بھی استعمال ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جس سب سے بڑے معروف کی دعوت دی وہ توحید ہے اور جس سب سے بڑے منکر کے انجام سے ڈرایا وہ شرک ہے۔ حافظ ابن کثیر يَأْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ومن اهم ذالك | سب سے اہم اور سب سے بڑا |
| واعظمه ما بعثه الله | امر بالمعروف وہ ہے جس کے ساتھ |
| به من الامر بعبادته | اللہ نے آپ کو مبعوث کیا کہ لوگوں کو |

وحدہ لا شریك له والنهی عن عبادۃ ما سواہ کما ارسل به جمیع الرسل کما قال ولقد بعثنا فی کل امۃ رسولا ان اعبدوا الله واجتنبوا الطاغوت (تفسیر ابن کثیر)

صرف اللہ وحدہٗ لاشریک لہٗ کی عبادت کا حکم دیں اور اس کے ماسوا کی عبادت سے منع کریں جیسا کہ اس نے اسی دعوت کے ساتھ تمام رسولوں کو بھیجا، اللہ فرماتا ہے: اور بیشک ہم نے ہر امت میں ایک رسول بھیجا کہ اے لوگو! اللہ کی بندگی کرو اور طاغوت سے بچو۔

صاحبِ تفسیر مدارک لکھتے ہیں:

بحلم الاوثان ادو والانصاف للعباد وعن عبادۃ الاصنام وقطیعۃ الارحام (مدارك التنزیل)

وہ شر سے ترکِ تعلق اور بندگانِ خدا کے ساتھ انصاف کا حکم دیتے ہیں اور بتوں کی پوجا اور قطع رحم سے منع کرتے ہیں۔

اگر کوئی شخص آپؐ کی یا کسی بھی نبی کی دعوتِ توحید کو امر بالمعروف کے دائرے سے باہر نکالنے کی بات کہتا ہے تو قطعاً ایک بے دلیل بات کہتا ہے۔

(۸) یٰبُنَیَّ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَانْہَ عَنِ الْمُنْکَرِ وَاصْبِرْ عَلٰی مَا اَصَابَکَ (لقمٰن ۲)

بیٹا نماز پڑھا کر اور لوگوں کو اچھے کاموں کی نصیحت کیا کر اور برے کاموں سے منع کیا کر اور (اس میں یا کسی اور حالت میں) تجھ پر جو مصیبت واقع ہو اس پر صبر کیا کر۔

حضرت لقمان نے اپنے بیٹے کو امر بالمعروف و نہی عن المنکر کرتے رہنے کی جو نصیحت کی ہے اس سے کون شخص یہ سمجھ سکتا ہے کہ وہ اپنے بیٹے کو طاقت و قوت کے ذریعے معروف کا حکم دینے اور منکر سے روکنے کا سبق پڑھا رہے ہیں وہ جو کچھ کہہ رہے ہیں یہ ہے کہ صرف اپنی اصلاح نہ کرو بلکہ دوسروں کو بھی نیک بننے کی نصیحت کیا کرو اور برائیوں سے انہیں منع کیا کرو اور اس راہ میں جو اذیت اور مصیبت آئے اس پر صبر کرو اس آیت سے معلوم ہوا کہ امر بالمعروف کی اصطلاح نصیحت اور تلقین خیر کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے۔

(۹) نہایۃ میں ہے :

دو حدیثیں

| | |
|---|---|
| وفی الحدیث امیری من الملئکة جبریل ای صاحب امری ودلیبی وکل من فزعت الی مشاورته ومؤامرته فھو امیرک | اور حدیث میں ہے (حضور نے فرمایا) فرشتوں میں میرے امیر جبرئیل ہیں یعنی میرے خاص دوست اور صاحب مشورہ۔ اور ہر وہ شخص جس کے مشورے کی تمہیں ناگزیر ضرورت ہو وہ تمہارا امیر ہے۔ |

(۱۰) تفسیر المنار میں ہے :

| | |
|---|---|
| وفی حدیث جابر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال سید الشھداء حمزة ابن عبد المطلب ثم رجل قام الی امام فامرہ ونھاہ | حدیث جابر میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ شہداء کے سردار حمزہ بن عبد المطلب ہیں پھر وہ شخص جو کسی حاکم کے پاس گیا اور اس کو اللہ کے معاملہ میں حکم دیا اور منع |

فی ذات اللہ تعالیٰ فقتلہ علی ذالک (رواہ الحاکم والدیلمی) | کیا تو اس نے اس کو اس امر و نہی کی پاداش میں قتل کر دیا۔

یہ حدیث بھی اس بات پر نص صریح ہے کہ امر و نہی کے معنے کسی کو حکماً پابند کرنے یا روک دینے ہی کے نہیں ہیں، بلکہ کسی حکمران تک اپنی بات پہنچا دینے کے بھی ہیں خواہ امر و نہی کرنے والے کی بے بسی و کمزوری اس درجہ کی ہو کہ وہ اس کی پاداش میں قتل کر دیا جائے اور کسی تک کلمہ حق پہنچا دینے ہی کا نام تبلیغ و ابلاغ ہے۔ آپ انبیاء کرام علیہم السلام کی تبلیغ کا قرآن میں مطالعہ کریں تو پائیں گے کہ انہوں نے اپنی قوم کو اکثر و بیشتر اوقات حق کی تبلیغ صیغہ امر ہی سے کی ہے۔

## امر و نہی کے لیے اقتدار ضروری نہیں

لغت اور قرآن و حدیث کے ان چند دلائل سے بھی یہ معلوم ہو گیا کہ امر و نہی کے لیے اقتدار و قوت، نہ لغوی استعمال کے لحاظ سے ضروری ہے اور نہ شرعی اصطلاح کی جہت سے لازمی ہے بلکہ ایک کمزور شہری اپنے اوپر چھائے ہوئے ظالم اقتدار کو بھی امر و نہی کرتا ہے کر سکتا ہے اور کرتا رہا ہے یہی نہیں بلکہ قوت نہ ہونے کے باوجود ظالم اقتدار کے سامنے کلمہ حق ادا کرنا افضل جہاد ہے اور اس کی پاداش میں قتل کیا جانا اعلیٰ درجے کی شہادت۔ اس کے بعد بھی اگر کوئی شخص امر و نہی کے لیے اقتدار کو ضروری قرار دیتا ہے تو اس کو دھاندلی کے سوا اور کیا کہا جائے گا۔

## تفسیر کا ایک اقتباس

مزید اطمینان کے لیے یہاں امام رازی کی تفسیر کا ایک اقتباس دے دینا بھی مفید ہے۔ وہ سورہ آل عمران کی آیت ۱۰۴ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

اس آیت نے تین چیزوں کا مکلف قرار دیا ہے۔ سب سے پہلی چیز دعوت الی الخیر ہے۔ پھر امر بالمعروف پھر نہی عن المنکر اور عطف کی وجہ سے ضروری ہے کہ یہ تینوں چیزیں ایک دوسرے سے متغائر ہوں۔ پس ہم کہتے ہیں کہ دعوت الی الخیر میں سب سے افضل اللہ کی ذات و صفات کے اثبات اور ممکنات کی مشابہت سے اس کی تنزیہ و تقدیس کی دعوت ہے۔ دعوت الی الخیر کے اس مذکورہ چیز پر مشتمل ہونے کی دلیل اللہ کا یہ قول ہے اُدْعُ اِلٰی رَبِّکَ بِالْحِکْمَةِ نیز یہ آیت قُلْ هٰذِهٖ سَبِیْلِیْٓ اَدْعُوْٓا اِلَی اللّٰهِ عَلٰی بَصِیْرَةٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِیْ

اس کے بعد امام رازی نے جو کچھ لکھا ہے وہ ان کے الفاظ میں یہ ہے:۔

| | |
|---|---|
| اذا عرفت هذا فنقول | جب تم نے یہ جان لیا تو ہم |
| الدعوة الی الخیر جنس تحته | کہتے ہیں کہ دعوت الی الخیر جنس ہے |
| نوعان۔ احدهما الترغیب فی | اور اس کے تحت دو نوعین ہیں ان |
| فعل ما ینبغی وهو الامر بالمعروف | میں سے ایک کرنے کے لائق فعل کی |
| والثانی الترغیب فی ترک ما | ترغیب ہے اور وہ امر بالمعروف |
| لا ینبغی وهو النهی عن المنکر | ہے اور دوسری نہ کرنے کے لائق |
| فذکر الجنس اولا ثم اتبعه | فعل کو چھوڑ دینے کی ترغیب ہے اور |
| بنوعیه مبالغة فی البیان | وہ نہی عن المنکر ہے پس اللہ نے |
| واما شرائط الامر بالمعروف | پہلے جنس کا ذکر کیا پھر اس کے بعد |
| والنهی عن المنکر | اس کی دو نوعوں کا ذکر کیا، بیان |

فمن حورة فی کتب الکلام (تفسیر کبیر جلد ۲)

میں مبالغہ کرنے کے لیے باقی نہیں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی شرطیں تو وہ کتب عقائد میں مذکور ہیں

اس عبارت سے دو باتیں بصراحت معلوم ہوئیں ایک یہ کہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر دعوت الی الخیر ہی کی دو نوعیں ہیں اور جاننے والے جانتے ہیں کہ جنس کا اس کی ہر نوع میں پایا جانا ضروری ہے بلکہ اس کا خارجی وجود انواع کا محتاج ہوتا ہے مجرد جنس کا خارجی وجود ممکن نہیں۔ اس کے معنے یہ ہوئے کہ دعوت الی الخیر یا تو امر بالمعروف کی صورت میں پائی جائے گی یا نہی عن المنکر کی صورت میں۔ اسی بات کو دوسرے مفسرین نے عام و خاص کی اصطلاح میں بیان کیا ہے۔ وہ دعوت الی الخیر کو عام اور ان دونوں کو خاص قرار دیتے ہیں مسئلے کی اس نوعیت کو دیکھیے اور پھر اس جدید دعوے پر غور کیجے کہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر دعوت الی الخیر سے خالی ہے۔

## آیت کُنۡتُمۡ خَیۡرَ اُمَّۃٍ کی مختصر توضیح

اوپر کے دلائل اثبات مدعا کے لیے بالکل کافی ہیں لیکن مناسب معلوم ہوتا ہے کہ خاص اس آیت کی بھی مختصر سی توضیح پیش کی جائے۔

سوال یہ ہے کہ کیا اس آیت میں امر و نہی کے الفاظ صرف کسی شخص کو بزور کسی فعل کا پابند کرتے یا اس کے کسی فعل سے روک دینے کے معنے میں لیے جا سکتے ہیں۔

اسکا جواب یہ ہے کہ ان الفاظ کو صرف اس معنے میں محدود کر دینے کی کوئی گنجائش موجود نہیں ہے۔ میں اختصار کے ساتھ ذیل میں اس کے وجوہ عرض کرتا ہوں۔

(۱) أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ کا ٹکڑا اس بات پر دلیل ہے کہ امت مسلمہ کے امر و نہی کا سلسلہ اپنے دائرے سے باہر تک دراز ہے بلکہ یہ آیت بتاتی ہے کہ امت مسلمہ کا مقصد وجود ہی یہ ہے کہ اپنے ساتھ ساتھ وہ دوسرے انسانوں کی بھی اصلاح کرے۔

مولانا شبیر احمد عثمانی اس آیت کی تفسیر میں خیر امت کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وہ کسی خاص قوم ونسب یا مخصوص ملک و اقلیم میں محصور نہ ہوگی بلکہ اس کا دائرۂ عمل سارے عالم کو اور انسانی زندگی کے تمام شعبوں کو محیط ہوگا گویا اس کا وجود ہی اس لیے ہوگا کہ دوسروں کی خیر خواہی کرے اور جہاں تک ممکن ہو انہیں جنت کے دروازے پر کھڑا دے۔ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ میں اسی طرف اشارہ ہے۔ (حاشیہ بر ترجمہ شیخ الہند)

جلالین کے شارح شیخ سلیمان الجمل لکھتے ہیں:۔

أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ۔ ای لنفعھم و مصالحھم یعنی یہ امت لوگوں کے مصالح و منافع کے لیے ظاہر کی گئی ہے۔

(۲) دائرہ اسلام سے باہر جو لوگ ہیں ان کی صلاح و فلاح اور ان کے منافع و مصالح کی اساس یہ ہے کہ وہ اسلام قبول کر لیں اور دائرہ ایمان و اسلام میں داخل ہو جائیں اور یہ بات ثابت شدہ ہے کہ کسی کو مومن بنانے کے لیے طاقت کا استعمال اور جبر و اکراہ صحیح نہیں ہے۔ اس لیے ان کو سب سے بڑے معروف توحید کا حکم دینے اور سب سے بڑے منکر شرک سے منع کرنے کے معنے یہ ہیں کہ ان کے سامنے قولاً و عملاً اس کی شہادت دے کر ان پر توحید کی خوبیاں اور شرک کی برائیاں واضح کی جائیں۔

(۳) تامرون وتنھون کے صیغے پوری امت مسلمہ کے لیے آئے ہیں۔ اس سے

معلوم ہوا کہ امر ونہی پوری امت مسلمہ کا فریضہ ہے۔ مسلمان ایک دوسرے کو جو نیکی کا حکم دیں گے اس کا مفہوم وہی ہے جو تواصی بالحق کا ہے، جیسا کہ سورۂ والعصر میں کہا گیا ہے۔ ان کو یہ حق نہیں ہے کہ کسی معروف پر عمل کرانے کے لیے ایک دوسرے پر طاقت کا استعمال کریں۔ یہ حق صرف امراء و حکام کو حاصل ہے۔ مثال کے طور پر اگر کوئی مسلمان بتلانے، سکھانے اور ترغیب دینے کے باوجود نماز نہیں پڑھتا تو کسی عام شہری کو یہ حق نہیں ہے کہ اس کو قید کر دے، یا کوئی اور جسمانی سزا دے کیونکہ اس معاملے میں سزا دینا حکومت کا کام ہے۔

(۴) کسی منکر کے وقوع سے پہلے اس سے منع کرنے کو نہی عن المنکر کہتے ہیں اور جو منکر ابھی سامنے نہیں آیا اس کو روکنے کی ابتدا طاقت سے کرنا صحیح نہیں ہے۔ مثال کے طور پر اگر کوئی مسلمان کسی دوسرے پر حملہ کر کے اس کو زخمی یا قتل کرنے کا ارادہ کر رہا ہو تو اس کو اس منکر سے روکنے کا صحیح طریقہ یہ نہیں ہے کہ فوراً طاقت استعمال کر دی جائے بلکہ صحیح طریقہ یہ ہے کہ پہلے اس کو نصیحت کی جائے، سمجھایا جائے اور جب وہ نہ سمجھے اور حملے پر تل ہی جائے تو پھر اس ظالم کا ہاتھ پکڑ لیا جائے اور طاقت استعمال کر کے اس کو اس منکر سے روکا جائے۔ قرآن نے دو لڑنے والے گروہوں میں پہلے صلح کرانے کا حکم دیا ہے اور جب ان میں کا کوئی گروہ اس کو نظر انداز کر کے دوسرے گروہ کے ساتھ زیادتی پر مصر ہو تو پھر اس سے جنگ کرنے کی تعلیم دی ہے۔ اس سے صاف معلوم ہوا کہ نہی عن المنکر میں بھی شریعت کی تعلیم یہ نہیں ہے کہ ابتدا زور و قوت کے ساتھ کی جائے۔

(۵) عام شہریوں کو بھی بعض مواقع پر طاقت کے استعمال کا جو حق شریعت نے دیا ہے

وہ نہی عن المنکر کے لیے نہیں بلکہ تغییر منکر کے لیے دیا ہے اور ان دونوں میں فرق ہے۔ (اس کی تفصیل آگے آرہی ہے)

(۶) علمائے حق کا اس مسئلے پر اجماع ہے کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر امراء و حکام کے ساتھ مخصوص نہیں ہے بلکہ شریعت نے یہ ذمہ داری ان آحاد مسلمین پر بھی ڈالی ہے۔ جن کے پاس قوت نہیں ہوتی اور مسلمان ہمیشہ یہ کام کرتے اور اس راہ میں سخت مصیبت سہتے چلے آرہے ہیں۔

اختصار کے ساتھ جو یہ چند وجوہ عرض کیے گئے ان سے بھی یہ واضح ہوجاتا ہے کہ

(الف) اس آیت میں امر و نہی کے الفاظ کو قوت کے ذریعہ کسی کو کسی فعل کا مکلف کرنے یا کسی فعل سے روکنے کے معنی میں محدود کرنا۔

(ب) اور امر بالمعروف و نہی عن المنکر کو صرف مسلم معاشرے کے ساتھ خاص کرنا بالکل غلط ہے۔

## ایک شبہے کا ازالہ

ایک معروف و مشہور حدیث یہ ہے:۔

| | |
|---|---|
| مَنْ رَأى | تم میں سے جو شخص کسی منکر کو دیکھے |
| مِنْکُمْ مُنْکَراً فلیغیرہ | تو اس کو اپنے ہاتھ سے بدل |
| بیدہ فان لم یستطع فبلسانہ | دے اور اگر قدرت نہ ہو تو اپنی |
| فان لم یستطع فبقلبہ و | زبان سے اور اس کی بھی قدرت نہ |
| ذالک اضعف الایمان | ہو تو اپنے دل سے اور یہ سب |
| (مسلم شریف) | سے کمزور ایمان ہے۔ |

اس حدیث کو پیش کر کے اگر کوئی شخص یہ شبہ پیدا کرے کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا

ہے کہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر پر عمل کے سلسلے میں شریعت کا اولین تقاضا یہ ہے کہ لوگوں کو بزور اس کا پابند کیا جائے تو اس کا جواب کیا ہوگا ؟ اس شبہے کا پہلا جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں صرف تغییر منکر کے لیے ہاتھ استعمال کرنے کا حکم دیا گیا ہے اس میں کسی معروف کا پابند بنانے کے لیے قوت کے استعمال کی اجازت بالکل نہیں ہے اس لیے استعمالِ قوت میں امر و نہی دونوں کو یکساں قرار دینا حدیث کا تقاضا نہیں ہے بلکہ شبہ پیدا کرنے والے کے ذہن کا تقاضا ہے۔ شریعت نے معروف پر عمل کرانے کے لیے عوام میں سے کسی شخص کو بھی عام لوگوں پر طاقت کے استعمال کی اجازت نہیں دی ہے یہ حق اس نے صرف امراء و حکام کو دیا ہے۔ تغییر المنکر میں ہے:

| | |
|---|---|
| وقال الاستاذ فی الدرس | اور استاد نے درس میں یہاں پر |
| هنا یخلطون بین النهی عن | فرمایا لوگ نہی عن المنکر اور تغییر منکر کو |
| المنکر وتغییر المنکر الذی جاء | جن کا حکم حدیث من رای منکم |
| فی حدیث من رای منکم | منکرا فلیغیرہ میں آیا ہے خلط ملط |
| منکرا فلیغیرہ) وهذا شیئ | کر دیتے ہیں۔ تغییر منکر، نہی عن المنکر سے |
| اخر غیر النهی البتة فان النهی | قطعاً ایک علیحدہ شئے ہے اس لیے کہ |
| عن الشیئ انما یکون قبل | کسی شے سے نہی اس کے وقوع میں |

---

لہ البتہ والدین اپنی اولاد کو نماز کا پابند بنانے کے لیے یا شوہر اپنی بیویوں کو سرکشی سے باز آنے کے لیے جسمانی سزا دے سکتے ہیں۔ لیکن ظاہر ہے کہ اہل و عیال عام لوگوں میں داخل نہیں۔ اس کے علاوہ اہل و عیال کو سزا دینا بھی شریعت کا اولین تقاضا نہیں ہے بلکہ جسمانی سزا سے پہلے دوسری تدبیریں اختیار کرنے کی تعلیم دی گئی ہے۔

فعله والا كان فعا — آجانے سے پہلے ہوتی ہے ورنہ واقع
للواقع او تحصيلاً — کو غیر واقع ماننا پڑے گا یا اس کو
للحاصل۔ — تحصیل حاصل کہیں گے۔

اس بات کو انہوں نے ایک مثال دے کر سمجھایا ہے۔ کہتے ہیں :۔

مثال کے طور پر تم کسی شخص کو دیکھو کہ وہ گھی میں آمیزش کر رہا ہے تو تم پر واجب ہے کہ اس منکر کو بالفعل مٹاؤ اور ہاتھ پکڑ کر اس کو روکو بشرطیکہ تم کو ایسا کرنے کی قدرت ہو۔ استطاعت کو یہاں نص حدیث ہی نے مشروط قرار دیا ہے اور اگر تم کو قدرت نہ ہو تو تم پر زبان سے اس منکر کی تغییر واجب ہے اور یہ زبانی تغییر صرف اس کو زبان سے منع کرنے اور نصیحت کرنے کے ساتھ خاص نہیں ہے بلکہ اس میں یہ بات بھی داخل ہے کہ تم اس کا معاملہ حاکم تک پہنچاؤ جو تمہاری قدرت سے بڑھی ہوئی قدرت کے ساتھ اس کو روکے گا۔ باقی رہی دل سے تغییر تو اس کا مطلب یہ ہے کہ تم اس مرتکب منکر سے نفرت کرو۔ اور اس کے فعل سے راضی نہ ہو اور نہی عن المنکر کے طریقے کثیر اور اس کے اسالیب متعدد ہیں اور ہر مقام کے لیے بات یکساں نہیں ہوتی۔

شیخ محمد عبدہٗ کی اس توضیح سے معلوم ہوا کہ نہی عن المنکر کا موقع کسی منکر کے وقوع میں آجانے سے پہلے تک ہے اور جب کسی منکر کا ارتکاب شروع ہو چکا یا بعض حالات میں اس کی تکمیل ہو چکی ہو تو ایسی صورت میں بشرط قدرت تغییر منکر کا حکم ہے نہ کہ نہی عن المنکر کا اور بعض حالات میں جب کوئی مسلمان کسی منکر کا ارتکاب کر کے فارغ ہو چکا ہو تو نہ اس منکر سے نہی کا موقع رہتا ہے اور نہ تغییر بالید کا، بلکہ صرف تعزیر باقی رہتی ہے جو حکومت

کا حق ہے۔ مثلاً اگر کوئی مسلمان شراب پی کر فارغ ہو تو اب نہ نہی کا موقع ہے اور نہ طاقت کے ذریعہ تغییر کا، بلکہ صرف سزا دی جا سکتی ہے جس کا موقع کسی عام کو نہیں بلکہ حاکم کو ہے نہی عن المنکر اور تغییر منکر کے مواقع الگ الگ ہیں اور دونوں کا حکم بھی الگ الگ ہے۔ اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ نہی عن المنکر کے عمل کے لیے طاقت کے استعمال کو شریعت کا اولین تقاضا قرار دینا صحیح نہیں اور نہی کی حقیقت سے ناواقفیت کی دلیل ہے۔

حاصل کلام یہ ہے کہ سورۃ آل عمران کی یہ دونوں آیتیں امت مسلمہ کے مقصد وجود اور اصلاحی مشن کی بصراحت تعیین کرتی ہیں اور علمائے امت ہمیشہ سے امر بالمعروف و نہی عن المنکر کو امت مسلمہ کا اہم ترین فریضہ قرار دیتے آ رہے ہیں۔ اس پہلو سے یہ کوئی نئی بات نہیں کہی گئی بلکہ اس کے خلاف کہی ہوئی بات ایک نئے دعوے کی حیثیت رکھتی ہے۔

## بعض انبیائے بنی اسرائیل کا قتل

اس پوری بحث کے خاتمے پر ایک شبہے کا ازالہ ضروری معلوم ہوتا ہے یہ شبہ ہمارے اگلے مفسرین کو بھی پیش آیا تھا۔ شبہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولوں سے اس دنیا میں مدد کا وعدہ کیا تھا لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت زکریا اور حضرت یحییٰ علیہما السلام کو ان کی قوم نے قتل کر دیا تو پھر یہ وعدۂ الٰہی کس طرح پورا ہوا۔ رسولوں کے بارے میں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ان کے ایمان و عمل اور ان کی جدوجہد میں کوئی کوتاہی رہ گئی تھی، یا یہ کہ انھوں نے حصول مدد کی شرط پوری نہیں کی تھی جس کی وجہ سے وہ مغلوب و مقتول ہوئے اس لیے ان کے قتل کی توجیہ کیا ہو گی؟ اس شبہے کے جواب میں مفسرین کرام نے متعدد باتیں ارشاد فرمائی ہیں میں یہاں انھیں نقل کرتا ہوں۔

حافظ ابن کثیر کہتے ہیں کہ مفسر ابن جریر طبری نے یہ سوال اٹھایا ہے اور اس کے دو

جواب دیتے ہیں۔

(۱) رسولوں سے وعدہ مدد کی خبر لفظ و صیغہ کے لحاظ سے عام ہے لیکن اس سے مراد خاص ہے اور یہ بات لغۃً جائز ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ انبیاء و رسل کے ہر ہر فرد سے مدد کا وعدہ نہیں کیا گیا تھا۔

(۲) مدد کے وعدے کا مطلب یہ ہے کہ رسولوں کو ایذا پہنچانے والوں سے اللہ تعالیٰ انتقام لے گا عام ازیں کہ یہ انتقام رسول کی موجودگی میں لیا جائے یا ان کی عدم موجودگی میں ان کے بعد اور یہ معلوم ہے کہ یہودیوں کو قتل انبیاء کی پاداش میں سخت سزائیں دی گئی ہیں اور ان سے انتقام لیا گیا ہے، اس لیے وعدۂ الٰہی پورا ہوا۔

امام رازی نے لکھا ہے کہ حق پرستوں کی مدد متعدد طریقوں سے کی جاتی ہے اس کے بعد انہوں نے سات طریقے تحریر کیے ہیں۔

(۱) حجت اور دلیل سے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے حق کو ثابت کرنے کے لیے جو دلائل و براہین عطا کیے جاتے ہیں وہ ناقابلِ تردید ہوتے ہیں اور اس لحاظ سے تمام رسولوں اور نبیوں کی مدد کی گئی ہے اور اس لحاظ سے ہمیشہ وہ غالب ہی رہے ہیں۔

(۲) مدح و ثنا اور تعظیم سے، یعنی لوگوں کی زبان پر ان کی مدح و ثنا ہوتی ہے اور دلوں میں احترام۔ اگر کوئی کسی حق پرست کو قتل بھی کر دے تو وہ لوگوں کے دلوں سے اس کا احترام ختم نہیں کر سکتا۔

(۳) مدد کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ انبیاء و رسل اور حق پرستوں کے دل نور یقین سے بھر دیئے جاتے ہیں اور وہ ظالموں اور جاہلوں پر اس طرح نظر ڈالتے ہیں جس

طرح ملائکہ دنیا کی حقیر ترین شے کو دیکھتے ہیں۔

(۴) باطل پرستوں کا استیلاء اور غلبہ دیرپا نہیں ہوتا۔ یعنی لوگ محسوس کر لیتے ہیں کہ اقتدار پر قبضہ ان کا ناروا ہے۔

(۵) حق پرستوں کو اگر اذیت و مصیبت پہنچے تو اس سے ان کے اجر و ثواب میں اضافہ ہوتا ہے۔

(۶) ظالم جب مرتے ہیں تو ان کے آثار تک مٹ جاتے ہیں اور حق پرستوں کے آثار ان کی موت کے بعد بھی باقی رہتے ہیں اور لوگ ان کی اقتدا کرتے ہیں۔

(۷) حق پرستوں کی موت کے بعد بھی اللہ تعالیٰ ان کو ایذا پہنچانے والوں سے انتقام لیتا ہے۔

بعض مفسرین نے یہ جواب دیا ہے کہ انبیاء و رسل سے وعدہ بحیثیت مجموعی کیا گیا ہے اور اس کا مطلب یہ ہے کہ آخر کار فتح رسولوں ہی کی ہوگی۔ اگر درمیان میں کسی نبی کو شکست ہو جائے یا اس کو قتل کر دیا جائے تو اس سے اللہ کے وعدے پر کوئی زد نہیں پڑتی۔

روح المعانی میں حضرت حسن بصریؒ کا قول ان الفاظ میں نقل کیا گیا ہے:

| | |
|---|---|
| وقال الحسن: المراد النصرة والغلبة فی الحرب فانہ لم یقتل نبی من الانبیاء فی الحرب وانما قتل من قتل منھم غیلۃ او علی وجہ اٰخر وان مات نبی قبل النصرۃ | اور حسن نے کہا۔ مدد اور غلبہ سے مراد یہ ہے کہ جنگ میں ان کی مدد کی جائے گی اور وہ غالب ہوں گے اس لیے کہ کوئی نبی میدانِ جنگ ہی قتل نہیں کیا گیا۔ ان میں سے جو بھی قتل ہوا وہ دھوکے سے یا کسی اور طریقے سے قتل ہوا |

| | |
|---|---|
| او قتل فقد اجری اللہ تعالیٰ ان ینصر قومہ من بعدہ فیکون فی نصرۃ قومہ نصرۃ لہ۔ (الجزء الثالث والعشرون ص۱۵۰) | ہے اور اگر کوئی نبی مدد سے پہلے وفات پا گئے یا قتل کر دیئے گئے تو اللہ نے ان کے بعد ان کی قوم کی مدد کی اس طرح ان کی قوم کی مدد دراصل انہیں کی مدد ہوئی۔ |

اس زمانے کے بعض اصحاب علم نے نبی اور رسول کے فرق کو سامنے رکھتے ہوئے کہا ہے کہ فتح اور غلبہ کا وعدہ رسولوں سے کیا گیا ہے، انبیاء سے نہیں۔ اس لیے کبھی کوئی رسول قتل نہیں کیا گیا، انبیاء ہی قتل کیے گئے ہیں۔

## مؤلف کا جواب

راقم الحروف کے نزدیک اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ نبیوں اور رسولوں سے ایسی نصرت کا وعدہ جس کے نتیجے میں انہیں غلبہ، فتح، دشمنوں کی ایذا رسانیوں سے نجات اور دنیوی کامیابی حاصل ہو کفار و مشرکین اور اللہ کے کھلے باغیوں کے مقابلہ میں کیا گیا ہے اہل کتاب یا بگڑے ہوئے مدعیان اسلام کے مقابلے میں نہیں کیا گیا ہے۔ میں نے جو بات عرض کی اس کی پہلی شہادت ان آیتوں میں ملتی ہے جن میں رسولوں سے غلبہ و فتح کا وعدہ کیا گیا ہے۔ قرآن کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر جگہ یہ وعدہ کفار و مشرکین سے مقابلے میں کیا گیا ہے میں نے گزشتہ صفحات میں اس طرح کی جو آیتیں پیش کی ہیں ان پر ایک نظر ڈال لینی چاہیے۔ سورۂ ابراہیم آیت ۱۳ تا ۱۵۔ سورۂ الصافات آیت ۱۷۱ تا ۱۷۳، سورۃ المومن آیت ۵۱ سورۂ المجادلہ آیت ۲۱۔

سورۂ ابراہیم کی آیتیں خاص طور پر قابل مطالعہ ذہن میں رہیں یہاں ان آیتوں

کے صرف ترجمے نقل کرتا ہوں۔

"اور آخر کار منکرین نے اپنے رسولوں سے کہہ دیا کہ ہم تمہیں اپنے ملک سے نکال دیں گے، یا یہ کہ تم ہماری ملت میں پلٹ آؤ، تب ان کے رب نے ان پر وحی بھیجی کہ ہم ان ظالموں کو ہلاک کر دیں گے اور ان کے بعد تمہیں زمین میں آباد کریں گے اور یہ (وعدہ) اس کے لیے ہے جو میرے حضور میں (جواب دہی کے لیے) کھڑے ہونے اور میری وعید سے ڈرے اور انہوں نے فیصلہ چاہا تھا (چنانچہ ان کی دعا قبول ہوئی) اور ہر جبار و معاند نے منہ کی کھائی"

ان آیتوں نے یہ بات بالکل واضح کر دی ہے کہ کافر قوموں کے مقابلے میں ان کے رسولوں سے یہ صریح وعدہ کیا گیا تھا کہ منکرین حق ہلاک کیے جائیں گے اور ان کی ہلاکت کے بعد ان رسولوں کو زمین میں آباد کیا جائے گا۔

چناں چہ حجت پوری کرنے کے بعد جب رسولوں نے فیصلہ چاہا تو اللہ نے اپنا وعدہ پورا کر دیا۔ اس صراحت کے بعد مفسرین کرام کے جوابات تسلی بخش باقی نہیں رہتے ہیں۔ دوسری طرف پورے قرآن میں کوئی ایک آیت بھی ایسی نہیں ملتی جس میں انبیاء بنی اسرائیل سے یہ وعدہ کیا گیا ہو کہ انہیں اپنی نافرمان قوم پر غلبہ عطا کیا جائے گا یا یہ کہ اس قوم کے ظالم افراد ہلاک کیے جائیں گے اور ان انبیاء کو ان سے بچا لیا جائے گا۔

راقم الحروف کے جواب کی دوسری شہادت واقعات کی شہادت ہے اور وہ یہ ہے کہ جو انبیاء و رسل کفار و مشرکین کی طرف بھیجے گئے ان میں کوئی ایک بھی قتل نہیں کیا گیا بلکہ ان میں سے ہر ایک کو کافروں پر فتح عطا کی گئی ہے اور دشمنان خدا کو ہلاک و برباد کیا گیا ہے۔

قتل کے چند واقعات صرف ان انبیاء بنی اسرائیل میں ملتے ہیں جو اپنی بگڑی ہوئی قوم کی اصلاح کے لیے بھیجے گئے تھے اور ان میں سے جن کو قتل کیا خود ان کی قوم نے کیا جو کافر و مشرک نہ تھی بلکہ اپنے وقت کی بگڑی ہوئی مسلم قوم تھی حضرت زکریا اور حضرت یحییٰ علیہما السلام کے قتل کی صراحت قرآن میں نہیں ہے۔ اس میں اجمالی طور پر یہودیوں کے جرائم کی فہرست میں قتل انبیاء کا بھی ذکر کیا گیا ہے ——

توریت اور دوسری کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت زکریا علیہ السلام بنی اسرائیل کے سیدالاحبار اور اپنی قوم کے سب سے بڑے منصب پر فائز تھے اور حکومت بھی کسی کافر کی نہیں بلکہ "اسرائیلی مسلم" ہی کی تھی اور جس حاکم نے ان کو اسرائیلی عبادت گاہ کے سب سے اعلیٰ مقام پر قتل کرایا۔ اس نے ان کی نبوت کا کبھی انکار نہیں کیا یہی صورت حضرت یحییٰ علیہ السلام کے ساتھ پیش آئی جس حکمراں نے ان کو قتل کرایا وہ کوئی کافر نہ تھا اور اس نے اپنی خواہش نفس سے شکست کھا کر جس مقدس انسان کا سر کٹوا کر اپنے دربار کی رقاصہ کے سامنے پیش کیا وہ خود ان کے تقدس کا قائل تھا۔ اور رنج و افسوس کے ساتھ اس نے ان کے قتل کا حکم دیا تھا۔

## انبیاءِ بنی اسرائیل کے قتل کی نوعیت

بات دراصل یہ ہے کہ انبیائے بنی اسرائیل کے قتل کی نوعیت باہمی کشت و خون کی تھی۔ اس کی حیثیت کسی کافر قوم کے مقابلے میں ان کی شکست اور مغلوبیت کی ہرگز نہ تھی۔ قرآن کی آیات اور واقعات کو سامنے رکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالےٰ کی حکمت بالغہ مسلم و کافر کی نزاع اور مسلم و مسلم کی کشمکش کے درمیان فرق کرتی ہے۔ اللہ نے اس کی اجازت کبھی نہیں دی کہ کوئی کافر قوم، اس کے بھیجے ہوئے

کسی رسول کو قتل کر سکے۔ کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو اس دین کی حقانیت پر زد پڑتی جسے دے کر اس نے رسول کو بھیجا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اگر رسول پر ایمان لانے والوں کی تعداد کافروں کے مقابلے میں بہت قلیل رہی تو حجت پوری ہو جانے کے بعد اس نے اپنی قدرت قاہرہ سے کافروں کو ہلاک کر دیا۔ اور اگر رسول پر ایمان لانے والوں کی تعداد اتنی ہوئی کہ وہ میدان جنگ میں مقابلہ کر سکیں تو اس نے میدان جنگ میں ان کی مدد کی اور کافروں نے شکست فاش کھائی۔ بنی اسرائیل کو اگر اللہ کی مشیت نے یہ چھوٹ دے دی کہ وہ آخری دور کے چند انبیاء کو قتل کر دیں تو اس سے اس دین و شریعت کی حقانیت پر کوئی زد نہیں پڑتی جس کے احیاء کی وہ سعی کر رہے تھے بلکہ ان کے خون نے شجر دین کی خشک جڑوں میں نئی تازگی پیدا کر دی۔

انبیاء بنی اسرائیل اور ان کی قوم کے نافرمان افراد کے درمیان جھگڑے کی وہی نوعیت تھی جو امت مسلمہ کے سرکش حکمرانوں اور مجاہد صلحاء و علماء کے درمیان ہے اس امت کے بارے میں اللہ نے اپنے آخری رسول ؐ کی یہ دعا تو قبول کر لی کہ اس پر وہ کسی ایسے مسلم دشمن کو مسلط نہیں کرے گا جو اس کا استیصال کر دے لیکن یہ دعا قبول نہیں کی کہ ان کے درمیان باہمی کشت و خون نہ ہو۔ یہ ایک دوسرے کو قتل نہ کریں اور جیلوں اور قید خانوں میں نہ ڈالیں جس حدیث میں اس دعا کا ذکر ہے اس کے الفاظ یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| عن عبد اللہ بن خباب | عبد اللہ اپنے والد خباب بن الارت |
| ابن الارت عن ابیہ قال | سے روایت کرتے ہیں۔ انھوں نے کہا |
| صلّی رسول اللہ صلّی اللہ | کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے |

| | |
|---|---|
| علیہ وسلم صلوٰۃ فاطالہا | ایک طویل نماز پڑھی تو صحابہ نے کہا |
| فقالوا یا رسول اللہ صلیت | یارسول اللہ! آپ نے ایک ایسی نماز |
| صلوٰۃ لم تکن تصلیہا | پڑھی جو (عادتاً) نہیں پڑھتے تھے |
| قال اجل انہا صلوٰۃ | آپ نے فرمایا ہاں، یہ امید اور |
| رغبۃ ورھبۃ انی سالت | خوف کی نماز تھی۔ اس میں میں نے |
| اللہ فیہا ثلاثا فاعطانی | اللہ سے تین چیزیں مانگیں۔ اس نے |
| اثنتین ومنعنی واحدۃ | مجھے دو چیزیں عطا کیں اور ایک چیز |
| سالتہ ان لا یہلک | عطا نہیں کی۔ میں نے سوال کیا کہ وہ |
| امتی بسنۃ فاعطانیہا | میری امت کو قحط عام سے ہلاک نہ کرے |
| وسالتہ ان لا یسلط | اللہ نے یہ دعا قبول کر لی اور میں |
| علیہم عدوا من غیرہم | نے اس سے سوال کیا کہ وہ ان |
| فاعطانیہا وسالتہ | پر کفار میں سے کسی دشمن کو مسلط نہ کرے |
| ان لا یذیق بعضہم | اللہ نے یہ دعا بھی قبول کر لی اور |
| باس بعض فمنعنیہا | میں نے سوال کیا کہ ان میں سے |
| ھذا حدیث حسن صحیح | بعض لوگ دوسرے بعض لوگوں کو |
| ترمذی ابواب الفتن | جنگ کا مزہ نہ چکھائیں تو اللہ نے یہ |
| جلد ۲ | دعا قبول نہ کی۔ |

اس مضمون کی حدیث ابن ماجہ نے کتاب الفتن میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے اور امام مسلم نے حضرت ثوبان رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے حضرت

ثوبان کی روایت زیادہ واضح ہے۔ میں اس کا ترجمہ یہاں نقل کرتا ہوں:۔

حضرت ثوبان کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنی امت کے بارے میں دعا کی کہ وہ اس کو قحط عام سے ہلاک نہ کرے اور نہ اس پر باہر کے کسی ایسے دشمن کو مسلط کرے کہ جو اس کا استیصال کر دے اور میرے رب نے کہا اے محمدؐ جب میں کوئی فیصلہ کر دیتا ہوں تو اسے کوئی رد نہیں کر سکتا اور میں نے تمہاری امت کے لیے تمہیں یہ عطا کر دیا کہ میں اس کو قحط عام سے ہلاک نہیں کروں گا اور اس پر اس سے باہر کے کسی ایسے دشمن کو مسلط کروں گا جو اس کا استیصال کر سکے۔ اگرچہ کرہ ارض کے تمام دشمن اسے مٹانے کے لیے سمٹ آئیں تا آنکہ خود اس امت کے لوگ آپس میں ایک دوسرے کو ہلاک کریں اور ایک دوسرے کو قید کریں"۔ (مسلم شریف جلد ۲، کتاب الفتن)

ان حدیثوں سے یہ بات واضح ہوئی کہ اللہ تعالیٰ نے امت مسلمہ کے باہمی نزاع میں اہل حق کی حفاظت جان کا وعدہ نہیں کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس امت کے گمراہ اور ناخوار افراد نے بھی سینکڑوں علمائے حق کو قتل کیا اور اس کا سلسلہ جاری ہے۔ ٹھیک یہی معاملہ ان انبیاء بنی اسرائیل کے ساتھ پیش آیا تھا جنہیں ان کی قوم کے گمراہ افراد نے قتل کر دیا۔

میرے جواب کی صحت پر تیسری شہادت یہ ہے کہ بنی اسرائیل کے سب سے آخری رسول حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے قتل پر ان کی قوم قادر نہیں ہو سکی۔ اس کی دو وجہیں تھیں ایک یہ کہ اس قوم کی اکثریت نے کھلم کھلا ان کی نبوت و رسالت کا انکار کر دیا تھا اور دوسری وجہ یہ تھی کہ اس وقت یہ قوم کا فر رومیوں کی براہ راست غلامی میں زندگی بسر

